# کارخانہ دستکاری

یعنی

# خزانہ کی کنجی

مرتبہ

این ایس ماسٹر

اصلی

اردو

# کارخانہ دستکاری

یعنی

# خزانہ کی کنجی

مرتبہ

این ایس ماسٹر

پرکاشک

آریہ پستک بھنڈار نئی سڑک دہلی

بار اول 1000 قیمت ۸/

(مطبوعہ جمیعو پریس دہلی)

# دیباچہ

من جانب مصنف این ایس ماسٹر

زمانہ کی مفلسی اور لوگوں کی بیکاری کو مدِ نظر رکھتے ہوئے خاکسار نے اس کتاب کو مرتب کیا ہے تاکہ بیکاری دور ہو سکے اور وہ نوجوان جو ملازمت کی تلاش میں مارے مارے پھرتے ہیں وہ تجارت میں ترقی کریں اور جائز طریق پر روپیہ پیدا کرنے کے قابل ہو جائیں۔

اگرچہ اس قسم کی بے شمار کتابیں شائع ہو چکی ہیں مگر اس کتاب میں بے شمار ایسے نسخے درج ہیں جو انگریزی کتابوں سے ترجمہ کیے گئے ہیں۔ اور ان نسخوں میں سے ایسے نسخے بھی ہیں جن کو خاکسار نے آزمایا ہے اور جو مجرب ہیں۔

امید ہے کہ اس کتاب کی مدد سے ہر شخص گھر پہ ہی بیٹھکر کافی روپیہ پیدا کرکے تھوڑے ہی دنوں میں صاحب امداد بن سکتا ہے۔ اس پر عجیب بات یہ ہے کہ مفید کتاب ہونے پر بھی قیمت نہایت ہی کم رکھی گئی ہے تاکہ ایک غریب شخص بھی آسانی سے خرید سکے۔

خاکسار

این ایس ماسٹر



# فہرست مضامین

# کارخانۂ دستکاری



## سرمہ

سیاہ سرمہ ایک چھٹانک — سفید سرمہ ۲½ تولہ
نیم کی کونپل ایک چھٹانک — پھٹکڑی ایک ماشہ
پھٹکا ہوا سفیدہ ۲ ماشہ — شہد کے چار قطرے

### بنانے کا طریقہ

دونوں قسم کے سرموں کو نیم کی کونپل کے ساتھ اچھی طرح ایک ہفتہ تک کھرل کرتے رہو

جب وہ بہت باریک ہو جائے تو اس کو چھان لو چھانے ہوئے سفوف کو دوبارہ کھرل میں ڈال کر سفیدہ کے ساتھ دو روز تک کھرل کرو

پھر ان چیزوں کو چھان لو اور سہ بارہ برتن میں

پھٹکڑی ملا کر کھرل کرلیں۔
جب خوب باریک ہوجائے تو اس میں شہد کے قطرے شامل کرو اور پھر کھرل کرو۔
جب شہد کے وہ قطرات اچھی طرح اس میں شامل ہوجائیں اور وہ تمام سفوف خشک ہوجائے تو اب اس کو آخری دفعہ چھان کر خشک کرلو۔ اور حفاظت سے رکھ لو۔
یہ ایک عجیب و غریب سرمہ ہے جو آنکھوں کی بہت سی بیماریوں کو دور کرنے کا اثر رکھتا ہے۔
وقت ضرورت اس سرمہ کو استعمال کرو اور فائدہ اٹھاؤ۔ یہ آنکھوں کی روشنی کو زیادہ کرتا ہے۔

## روشنائی بنانے کا طریقہ

روشنائی کے لئے سب سے ضروری اور لازمی چیز نیل اور ماجو پھل ہے بڑے بڑے کارخانے ان دونوں چیزوں سے خاص کر روشنائی بناتے ہیں۔ اور اس تجارت میں کافی سے زیادہ فائدہ اٹھاتے ہیں۔ یہ ایک نہایت مفید اور کامیاب تجارت ہے

اگر آپ روشنائی بنانے کا معمولی سا کارخانہ بھی کھول لینگے تو تھوڑے ہی عرصہ میں اس کے ذریعہ بہت سارو پیہ پیدا کرنا ایک معمولی اور نہایت ہی آسان کام ہے۔

ماجوپھل ہمارے ہندوستان میں بہت مل سکتا ہے۔ نیل بھی ہر جگہ سے دستیاب ہو سکتا ہے چونکہ یہ دونوں چیزیں نہایت آسانی سے ہمکو مل سکتی ہیں اس لئے ہم اس کے ذریعہ روشنائی بناکر کافی روپیہ پیدا کر سکتے ہیں۔

اگرچہ روشنائی بنانے کیلئے اور بھی بہت سی چیزوں کی ضرورت ہے مگر یہ دونوں چیزیں روشنائی بنانے کے لئے جزوِ اعظم قرار دی گئی ہیں۔ اور انہیں پر روشنائی کا دارو مدار ہے۔ روشنائی بنانے کے لئے احتیاط اور ہوشیاری کی سخت ضرورت ہے اگر ہوشیاری اور احتیاط سے کام کروگے تو ضرور اس کام میں کامیاب ہوجاؤگے۔

ذراسی کوشش کی ضرورت ہے اور ہمت اس کام کے لئے شرط ہے۔

# بلیو بلیک انک۔

نیل ۱۰ چھٹانک — کیکر کا گوند ایک پاؤ۔
کالک ۲ سیر — پانی ۴ سیر
سیاہ رنگ ۱ تولہ — کھانڈ ۳ چھٹانک

## بنانے کا طریقہ

اول چد سیر پانی کو ایک کڑھائی میں ڈال کر اس کو آگ پر رکھ دو۔ جب پانی کھولنے لگے تو اس میں ۱۰ چھٹانک نیل شامل کر دو۔ پندرہ منٹ تک اس کے نیچے آگ روشن رکھو اتنے عرصے بعد اس میں سیاہ رنگ داخل کر دو تین گھنٹے تک پکنے دو۔ اس کے بعد اس کو چولہے پر سے اُتار لو اور مقطر کر لو۔ مقطر کرنے کے بعد اس کو پھر گرم کرو اور اس میں کھانڈ ڈال دو۔ کھانڈ مل جانے کے بعد کیکر کے گوند کو خوب پگھل کر سرد پانی میں ملا دو۔ اور اس گوند کا پانی اس سیاہی میں ڈال دو جب یہ اچھی طرح کھولنے لگے تو اس کو اُتار کر اس میں ایک تولہ سیاہ رنگ شامل کر دو۔ اور اچھی طرح ملا لو۔ سرد ہو جانے کے بعد اسے پھر

گرم کرو۔ اور ایک دوسرے برتن میں ڈال کر مقطر کر لو۔ اب یہ ایک نہایت عمدہ سیاہی بنکر تیار ہو گئی۔ اس کو حفاظت کے لئے بوتلوں میں بھر کر رکھ دو۔

## سرخ روشنائی

تیز اور اصلی سرخ رنگ ۵ چھٹانک    گوند ۲ تولہ
کھانڈ ۲ ماشہ

### بنانے کا طریقہ

اول ۶ سیر پانی کو ایک برتن میں ڈال کر اس کو چولھے پر گرم کرنے کے لئے رکھ دو
چولھے میں آگ برابر روشن رکھو۔
پانی آہستہ آہستہ گرم ہوتا رہے گا اور پانی خوب گرم ہو جائے اور وہ اچھی طرح کھولنے لگے تو اس میں ۵ چھٹانک اصلی سرخ رنگ ڈال دو۔
تھوڑی دیر بعد برتن کو اُتار لو جب وہ سرد ہو جائے تو اس میں کھانڈ ملا دو دو کسی چیز سے اچھی طرح ملا دو تاکہ وہ کھانڈ اس میں اچھی طرح مل جائے اس کو دوبارہ گرم کرو اور جب وہ

جوش کھانے لگے تو اس میں کیکر کا گوند شامل کر دو۔ تھوڑے عرصے بعد اس کو اتار لو اور مقطر کر کے شیشیوں میں بھر لو۔ یہ نہایت ہی بہترین روشنائی ہے۔ جو بڑی اچھی طرح لکھ سکے گی۔

## نیلی روشنائی بنانا

| | |
|---|---|
| ماجو پھل ۲ سیر | عربی گوند ۵ تولہ |
| نیل ۲ تولہ | پانی ۵ سیر |
| نیلا رنگ ۳ تولہ | پھٹکڑی ۲ تولہ |

بنانے کا طریقہ

اول تو ۲ سیر ماجو پھل کو اچھی طرح چھل لو اور اس کو اس قدر چھلو کہ اس کا بالکل سفوف سا ہو جائے اور یہ بہت باریک ہو جائے

جب یہ باریک ہو جائے تو ۵ سیر مقطر پانی کو ایک کڑاہی میں ڈال کر گرم کرنے کے لئے رکھ دو

جب پانی خوب گرم ہو جائے اس میں ماجو پھل کا سفوف ڈال دو۔

کچھ عرصہ بعد پانی کھولنے لگے گا اور ماجو پھل کا سفوف اس میں اچھی طرح مل جائے گا۔

پھر اس کڑاہی کو آگ پر سے اُتار لو اور ایک علیٰحدہ جگہ پر رکھ دو۔ اس کو کچھ عرصہ اسی طرح رکھا رہنے دو۔

دونوں کے بعد اس پر جو میل اور جھیلی سی آجائے اس کو صاف کر دو۔ میل اُتار دینے کے بعد کڑاہی کو دوبارہ آگ پر رکھ کر اس پانی کو گرم کرو جب پانی گرم ہوجائے اور وہ کھولنے لگے تو اس میں نیل دو تولہ شامل کر دو۔

اس کے بعد نیلے رنگ کو سرد پانی میں ملا کر اس میں ڈال دو۔ اور اس کو اچھی طرح گرم ہونے دو گوند کو چل کر سرد پانی میں بھگو دو۔

جب وہ گوند پانی میں حل ہو جائے تو اس سرد پانی کو بھی اس کھولتی ہوئی چیزوں میں ڈالدو ان سب کو ملا کر دوبارہ آگ پر سے اُتار لو۔ اور اس کا سفوف کر کے اس میں شامل کر دو اور کسی چیز سے اس کو اچھی طرح ہلا لو۔

جب پھٹکڑی اس میں حل ہو جائے تو ایک دفعہ اس رنگ کو اور بھی جوش دو۔

جوش آنے کے بعد اس کو اُتار کر کسی سرد مقام

پھر رکھ دو۔

تین دن کے بعد اس کو مقطر کر دو اور بڑی بڑی شیشے کی بوتلوں میں اچھی طرح سے بحفاظت بھر لو اور بوقتِ ضرورت اس روشنائی کو کام میں لاؤ۔ یہ نہایت ہی عمدہ اور بہترین روشنائی ہو گی جو لکھنے میں بہت مفید ثابت ہو گی۔

## کالی سیاہی کی ٹکیہ

| | |
|---|---|
| انجن کا کاجل ۲ سیر | پانی ۵ سیر |
| سیاہ رنگ ۸ تولہ | گوند ۴ چھٹانک |

### بنانے کا طریقہ

۵ سیر پانی میں ۴ چھٹانک گوند ڈال کر اس کو اس میں اچھی طرح ملا دو۔ اور ایک لکڑی سے ہلاتے رہو۔ دو تین دن کے بعد جب وہ تمام گوند اس پانی میں اچھی طرح مل جائے اور اس میں ذرا سا گوند کا ٹکڑا ابھی گھلنے سے باقی نہ رہ جائے اس وقت اس میں تین سیر انجن کا کاجل ڈال کر لکڑی سے ملا دو۔

پہلے تو وہ کاجل اس میں ملے گا نہیں مگر اس

کو لکڑی سے برابر ہلاتے جاؤ۔ اور کاجل کو گوند
کر پانی میں ملانے کی پوری پوری کوشش کرتے
رہو کچھ عرصہ بعد وہ کاجل اس میں اچھی طرح
حل جائے گا۔
جب کاجل اس میں مل جائے تو پھر اس میں
سیاہ رنگ ۸ تولہ ملا لو۔
جب رنگ بھی حل جائے تو اس کے بتاشے توڑ
کر جما لو۔ اور وقت ضرورت گرم پانی میں گھول کر
اس سیاہی سے کام لو۔

---

## سبز روشنائی

پانی ۲ چھٹانک　　　سبز رنگ ایک ماشہ
گوند ایک ماشہ

### بنانے کا طریقہ

پہلے گوند کو پانی میں اچھی طرح حل کر لو
جب گوند بہت اچھی طرح پانی میں حل ہو جائے
تو اس میں سبز رنگ ملا لو۔ اور اس کو بھی اس میں اچھی
طرح حل کر لو۔
اب اس سے لکھو یہ روشنائی نہایت ہی سبز ثابت

ہوگی ۔

# روپہلی روشنائی

روپہلا پوڈر ۳ چھٹانک پانی آدھ سیر
گوند ۲ ماشہ

## بنانے کی طریقہ

گوند کو پانی میں حل کرو اور جب وہ پانی میں اچھی طرح مل جائے تو اس پانی کو کپڑے یا کسی اور چیز سے مقطر کر لو۔ پھر مقطر پانی میں روپہلا پوڈر ملا کر رکھدو۔ نہایت عمدہ روپہلی روشنائی ہے۔

---

# سنہری روشنائی

سنہرا پوڈر ۲ چھٹانک پانی ایک سیر
گوند ۸ ماشہ

## بنانے کا طریقہ

سنہرے پوڈر کو اس وقت پانی میں ملاؤ جب کہ گوند اچھی طرح پانی میں مل جائے اور یہ خوب حل ہو جائے مگر سنہرا اس میں ڈالنے سے پہلے پانی کو اچھی طرح چھان لو۔ جب پانی مقطر ہو جائے تو اس میں سنہرا ڈال رکھو ۔

# شو پالش

| | | | |
|---|---|---|---|
| زرد موم | ۱۰ حصّے | تارپین کا تیل | ۱ حصّہ |
| پوٹاش | ۲ حصّے | پانی | ۱۰۰ حصّے |
| لیمپ کی سیاہی | حسب ضرورت | | |

## بنانے کا طریقہ

پہلی تینوں چیزوں کو ملا کر گرم کرو اور اس کو پگلاؤ اور پھر اس میں پانی ملا کر دوبارہ گرم کرو جب وہ خوب اچھی طرح مل جائے تو اس میں حسب ضرورت سیاہی شامل کر لو۔

# سیاہ پالش

| | | |
|---|---|---|
| زرد موم | ۶ | اونس |
| کھانڈ کا سفوف | ۴ | " |
| زرد صابن | ۲ | " |
| لیمپ کی سیاہی | ۱ | " |
| نیل | ۴ | " |
| تارپین کا تیل | ۴ | " |

## بنانے کا طریقہ

پہلے صابن کو پانی میں حل کرو اس کے بعد کھانڈ اس میں ملاکر گرم کرو۔ پھر برتن کو اُتار لو بعد میں لیمپ کی سیاہی اور تیل اس میں شامل کر دو۔ پھر گرم کرو۔ آخر میں اس میں تارپین کا تیل ملا لو۔

نہایت ہی عمدہ بوٹ پالش ہے۔

اگر تم اپنا کام چلانا چاہو تو خوبصورت ڈبے بنواؤ اور اس میں اس پالش کو بھر کر فروخت کرو۔ نہایت ہی مفید تجارت ہے۔

مارکیٹ میں بوٹ پالش بہت زیادہ مقدار میں فروخت ہوتی ہے۔

آج کل اس کے ذریعہ تاجر لاکھوں روپیہ پیدا کر رہے ہیں۔ اور بوٹ پالش مارکیٹ میں دھڑا دھڑ فروخت ہو رہی ہے۔

## اصلی سیاہ بوٹ پالش

| | |
|---|---|
| شہد کی مکھی کے چھتے کا موم | ۲½ پونڈ |
| کلر نو بولا دیکیل " موم | ۱¼ پونڈ |
| تارپین کا تیل | ۶ پنٹ |

## بنانے کا طریقہ

گرم کرکے دونوں موموں کو پگھلا کر اچھی طرح ملا لو۔ اس کے بعد اسی میں کاسٹک سوڈا ملاکر اچھی طرح گرم کرتے رہو۔ جب وہ خوب مل جائے تو ایک دوسرے برتن میں تیل اور پانی کو ملالو۔

پھر اس کو گرم کرو اور دونوں چیزوں کو آپس میں ملالو۔

گرم پانی کی دھار بنا کر اس میں ڈالو۔ آخر میں اس میں تارپین کا تیل شامل کرلو۔

جب یہ سب مل جائیں اور گاڑھی سی ہوجائیں تو ان کو ٹین کی چھوٹی چھوٹی ڈبیوں میں اچھی طرح سے ڈالکر حفاظت سے بند کردو۔

اب یہ فروخت کرنے کے قابل نہایت ہی اچھی بوٹ پالش ہے۔

---

## براؤن پالش

| | |
|---|---|
| زرد موم | ۴ اونس |
| برل الخیس | ۴ ڈرام |

| | |
|---|---|
| زرد صابن | ۱ ڈرام |
| تارپین کا تیل | ۷ اونس |
| سُرخ رنگ | ۴ گرام |
| الکحل | ۴ ڈرام |
| پانی | حسب ضرورت |

## بنانے کا طریقہ

موم کو چاقو سے باریک باریک کاٹو اور صابن کو کاٹ کر اس موم کے تراشے ہوئے ٹکڑوں سے اچھی طرح ملالو۔ اور دونوں چیزوں کو ایک جان کر لو اور ان دونوں چیزوں کو ۱۲ اونس پانی میں اچھی طرح ابالو۔ جب وہ ملائی کی طرح گاڑھی ہوجائے تو آگ پر سے اتار لو۔ اس کے بعد تارپین کا تیل اور سرخ رنگ اس میں شامل کردو۔

جب وہ بھی مل جائے تو اس میں الکحل بھی شامل کردو۔ پھر اس میں کافی مقدار میں پانی ڈالکر یہاں تک ابالو کہ وہ وزن میں ۱½ پینٹ رہ جائے۔

# وائٹ کریم پالش

| | |
|---|---|
| زرد موم | ۱ پونڈ |
| کاربنو بالک موم | ۱ پونڈ |
| سرسین | ۱۲ اونس |
| تارپین کا تیل | ۶ پینٹ |
| زرد صابن | ۲۲ اونس |
| پانی | ۸ پینٹ |
| لیکور آمونیا | حسب ضرورت |

## بنانے کا طریقہ

اول دونوں قسم کی موم کو گرم کر کے اچھی طرح ملالو جب وہ خوب اچھی طرح پگھل جائے تو اس کو چولھے سے اتار کر اس میں تارپین کا تیل شامل کرلو۔

اب اس کو ہلا ہلا کر اچھی طرح ملالو۔

اس کے بعد پھر چولھے پر رکھو اور صابن کو خوب طرح ملاؤ اور سب چیزیں ڈال دو۔

جب یہ تمام چیزیں آپس میں مل جائیں تو اس کو چولھے پر سے اتار لو۔

کچھ عرصے کے بعد بوتلوں میں بھر کر اوپر سے خوب کس کر کارک لگا دو۔

# بلیک براؤن پالش

| | |
|---|---|
| شہد کی مکھی کے چھتے کا صاف موم | ۳ پونڈ |
| کارنو بولا ویکس (ایک قسم کا موم) | ۱½ پونڈ |
| کاسٹک سوڈا | ۲ اونس |
| نیل | ۱ پونڈ |
| پانی | ½۱ گیلن |
| تارپین کا تیل | ۶ پنٹ |
| نگروسین رنگ | ۵ گرام |

## بنانے کا طریقہ

اوّل موم کو چاقو سے اچھی طرح کاٹو اور بالکل ہی باریک بنا کر لو اور پھر اس کے بعد اس کو اچھی طرح کوٹ کر اور پگھلا کر اور بھی باریک کر لو۔ اس کے بعد پانی میں کاسٹک سوڈا ملا لو۔ جب یہ دونوں مل جائیں تو اس میں نیل کو اچھی طرح گھول لو اور خوب ملنے دو۔ اس کے

بعد جب یہ تمام چیزیں ایک جیسی ہو جائیں اس وقت اس میں تارپین کا تیل شامل کرلو اور اس کو ملانے کے بعد اس میں تیز سرخ رنگ ڈال کر خوب اچھی طرح ہلاؤ اور ملاؤ۔ اس کے بعد اس کو ٹھنڈا ہونے کے لئے ایک جگہ رکھ دو۔ جب یہ سرد ہونے کے بعد جمنے لگے تو اس کو بوتلوں میں بھر کر ان کو اچھی طرح یعنی طریقہ پر بند کردو۔ اگر کوئی شخص اس کی تجارت کرنا چاہے تو وہ اس کے ذریعے بہت جلد اور امید سے زیادہ فائدہ اٹھا سکتا ہے اس کام میں نہایت ہی معقول آمدنی اور فائدہ ہو سکتا ہے نہایت ہی اچھا کام ہے۔

آج کل ہزاروں آدمی شو پالش کے ذریعے دھڑا دھڑ روپیہ پیدا کر رہے ہیں۔ ہندوستان جیسے مہذب شہر میں اس چیز کی کافی سے زیادہ کھپت ہے۔ اس لئے بیکار صاحبان کو چاہئے کہ وہ اس چیز کے ذریعے ضرور ضرور فائدہ اٹھائیں اور جب کچھ رقم جمع ہو جائے تو اس وقت اس کام کو ایک اعلیٰ پیمانہ پر چلائیں۔

---

## فیس کریم

آجکل لوگوں کا خیال خوبصورتی کی طرف بہت زیادہ

مائل ہو گیا ہے۔ اور ہر شخص خود کو خوبصورت، وجیہ اور شکیل بنانے کے لئے اپنی طرف سے پوری پوری کوشش کرتا ہے۔ یہی وجہ ہے جو آج ہمارے ہندوستان میں وازلین اور دیگر کریم زیادہ فروخت ہو رہی ہے۔

**کریم کیا ہے؟** یہ ایک وہ چیز ہے جو انسانی چہرے کو خوبصورت بناتی ہے۔ اس کے استعمال سے چہرہ چمکتا ہوا معلوم دیتا ہے۔ خوبصورتی دوچند ہو جاتی ہے۔ جلد نہایت ہی نرم اور صاف ظاہر ہوتی ہے۔ کریم نیز چہرے کے بڑے اور بدنما داغوں اور نشانوں کو دور کرنے میں جادو کا اثر رکھتی ہے۔ اس کے استعمال سے بدنما چہرے کے بہت سے عیب ڈھک جاتے ہیں اور کچھ فائدہ ہوتے ہیں ایک بدصورت انسان بھی نہایت خوبصورت اور حسین معلوم ہونے لگتا ہے۔

عام طور پر لوگوں میں دیکھا گیا ہے کہ وہ اپنے چہرے کے بہت ہی شیدا رہتے ہیں اور عورتوں کو بھی ان چیزوں کی تلاش رہتی ہے۔ کوئی ایسی عورت بھی کیا دنیا میں موجود ہے جو خوبصورت بننا پسند نہ کرے؟ کوئی نہیں۔ جس سے پوچھو وہ یہی چاہے گی کہ وہ دنیا میں خوبصورت اور شکیل ہو جائے۔ اس لئے جب کہ ہم دیکھ رہے ہیں کہ

لوگوں کی طبیعت بناؤ اور سنگھار کی طرف بہت زیادہ راغب ہے تو ہم کو بھی چاہیئے کہ ہم کوئی ایسی تجارت شروع کر دیں کہ جس سے ہمارا کام نہایت آسانی سے چل سکے۔

اس لئے میں یہ بات بہت مناسب خیال کرتا ہوں کہ شوقین حضرات کی خاطر فیس کریم تیار کرنے کے بھی چند نسخے اس کتاب میں لکھ دوں تاکہ غریب لوگ اپنے گھروں میں کریم تیار کرنے کے بعد اس کو فروخت کرکے فائدہ اٹھائیں اور خوب ترقی کریں۔

فیس کریم کا کام بہت تھوڑے سرمایہ سے چل سکتا ہے۔ اس لئے ایک غریب شخص بھی اس کام کو نہایت آسانی اور سہولت کے ساتھ چلا سکتا ہے۔

آپ نے اکثر بازاروں میں دیکھا ہوگا کہ آجکل فیس کریم۔ واٹرلین۔ اور سنگھار کی بہت سی چیزیں باکثرت فروخت ہو رہی ہیں۔ جبکہ میاں، کا رجحان اس طرف ہو تو آپ کو بھی ضرور اس کام سے فائدہ اٹھانا چاہیئے۔

وقت سے اور موقعہ سے فائدہ اٹھانے والا انسان ہر دفعہ نفع میں رہتا ہے اور اس کو کبھی بھی نقصان

اٹھانا نہیں پڑتا۔

موجودہ تہذیب اور طرزِ تمدن سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ روز بروز یہ کام ترقی ہی کرتا رہے گا اور سنگھار کی چیزیں بلحاظ فروخت دوسری چیزوں سے فوقیت لے جائیں گی۔ اس لئے میں آپ صاحبان کو اس بات کا مشورہ دیتا ہوں کہ اگر آپ بے روزگار ہیں تو ضرور فیس کریم تیار کر کے وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ مگر واضح رہے کہ کام جتنی ہوشیاری اور عقلمندی سے کیا جائیگا اتنا ہی اچھا اور صاف ہوگا۔

موجودہ زمانہ میں کوئی شخص کسی سے یہ بات نہیں دریافت کرتا کہ اس نے یہ چیز کب بنائی؟ کیونکر بنائی؟ اور کتنے عرصہ میں بنائی؟ بلکہ دیکھنے والا یہ دیکھتا ہے کہ آیا جو چیز میں اس وقت خرید رہا ہوں یہ اچھی بھی ہے یا نہیں۔ اس کا اندازہ چیز خریدنے کے بعد جب وہ استعمال میں لاتا ہے اس وقت ہوتا ہے تو پھر یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس نے وہ چیز پسند کیونکر کی اور کس لئے خریدی۔ اس کا جواب میں دیتا ہوں اور وہ صرف یہ ہے :-

خریدنے سے پہلے خریدار چیز کی ظاہری پوزیشن پر

غور کرتا ہے۔ لیبل اور پیکنگ دیکھتا ہے۔
اگر کسی چیز کو دراصل اچھی صورت میں پیش کیا گیا ہے اور اس کی ظاہری ٹیپ ٹاپ اچھی ہے تو خریدنے والا بیچنے والے سے یہ بالکل دریافت نہیں کرتا کہ یہ چیز اچھی بھی ہے یا نہیں۔ کیونکہ اگر وہ یہ بات دریافت کرے تو اس پر سوال پیدا ہو سکتا ہے کہ میری طرح آپ کی بھی آنکھیں ہیں آپ خود اس کا اندازہ لگا سکتے ہیں کہ یہ چیز کس حد تک مفید اور کارآمد ہے۔ لیکن آپ صاحبان کو اس بات کا مشورہ دینا ضروری اور اپنا فرض خیال کرتا ہوں کہ آپ جو کام بھی کریں اس میں صفائی اور عمدگی کا ضرور خیال کریں۔

## کام کیوں فیل ہو جاتے ہیں؟

صرف اس لئے کہ وہ کام کرنے میں ذرا بخل سے کام لیتے ہیں اور بری صورت میں چیز فروخت کر کے لوگوں کی جیب پر ڈاکہ ڈالنے کی کوشش کرتے ہیں۔ مگر وہ لوگ اس میں ناکام رہتے ہیں اور کبھی کامیاب نہیں ہوتے۔ کیونکہ جو چیز بری صورت میں پبلک کے سامنے پیش کی جائیگی اس چیز کو لوگ کب اچھا اور

مفید خیال کریں گے۔ پس جو چیز خریدار کی سمجھ میں نہ آئیگی تو اُس چیز کو بھلا کوئی کیونکر خریدے گا۔

اس لئے اگر آپ دُنیا میں ترقی کرنا چاہتے ہیں اور اپنی معمولی سی تجارت سے فائدہ اُٹھانا چاہتے ہیں تو ظاہری صورت بنانے کے لیئے روپیہ خرچ کرنے میں ہرگز ہرگز بخل سے کام نہ لیں۔

## کریم کا ایک نسخہ

| | |
|---|---|
| روغن زیتون | ۸ اونس |
| سفید موم | ۶ اونس |
| روغن بادام | ۳۴ اونس |

## بنانے کا طریقہ

ایک بڑے برتن میں پانی بھردو اور اس کو چولہے پر چڑھا کر اس پانی میں ایک دوسرا برتن رکھدو۔ اوّل اس میں روغن زیتون ڈالو۔ جب وہ خوب گرم ہو جائے اس وقت اس میں اصلی سفید موم ڈالو۔ اس کے پگھلنے کے بعد اس میں روغن بادام شامل کردو اور اس کو اچھی طرح ہلاتے رہو۔

جب تمام چیزیں اچھی طرح پگھلنے کے بعد بالکل سفید ہو جائیں اس وقت ان کو اتار لو اور سرد ہونے کے بعد کوئی خوشبو شامل کر دو۔

خوشبو ملانے کے بعد پندرہ منٹ تک اس کو اچھی طرح ہلاتے رہو تاکہ وہ استعمال کرنے کے قابل ہو جائے۔ اس کے بعد ڈبیوں میں اچھی طرح بند کر کے پیکنگ کر دو۔ اور اس پر کوئی خوبصورت لیبل لگا دو۔

ناظرین ہم اپنی اس کتاب کے اگلے صفحوں میں اور بہت سی قسم کی کریم۔ لوشن۔ ہیر آئل اور دیگر اقسام کی اشیاء تیار کرنے کے نہایت ہی مفید نسخے درج کریں گے۔ ان سے پہلے میں آپ کی توجہ

# فیس پوڈر

کی طرف بھی دلانا چاہتا ہوں۔ آپ نے اکثر دیکھا ہوگا کہ بہت سے احباب اور خوبصورت اور نوجوان خواتین فیس پوڈر بھی نہایت ہی شوق سے استعمال کرتی ہیں۔ پوڈر عموماً یورپ کا مال جرمنی اور انگلینڈ سے تیار ہو ہو کر ہمارے ملک میں آتا ہے۔ اور روزانہ خوب فروخت ہوتا ہے۔ اس کی وجہ کیا ہے۔ صرف یہ ہی کہ آج تک ہم لوگوں نے

اس چیز کی طرف تو نہیں گیا۔ یہی وجہ ہے کہ جو آج ہمارے ہندوستان جیسے مفلس ملک میں بھی فیس پوڈر نہایت ہی گراں قیمت پر فروخت ہوتا ہے۔

اس لئے میں یہ مناسب خیال کرتا ہوں کہ آپ کی توجہ اس چیز کی طرف بھی دلاؤں تاکہ بہت ممکن ہے کہ کوئی بھائی اس چیز سے فائدہ حصول کریں۔

فیس پوڈر کے تیار کرنے میں صرف چند پیسوں کی ضرورت ہے۔ معمولی سے سرمایہ سے اس کا کام بخوبی چل سکتا ہے اور ایک غریب شخص بھی فیس پاؤڈر بنا کر خوب فروخت کر سکتا ہے۔

اگر کوئی شخص نہایت ہی اعلیٰ درجہ کا فیس پاؤڈر بنائے اور اس میں انگریزی پاؤڈر سے ملتی ہوئی خوشبویات اور سینٹ شامل کرے اور اس کا نرخ ولایتی پوڈر سے کچھ ارزاں رکھے۔ تو میں کہہ سکتا ہوں کہ ہمارے ملک کا تیار کیا ہوا فیس پاؤڈر بہت زیادہ فروخت ہو سکتا ہے۔

ابھی اس قسم کے اور بھی بہت سے کام ہیں جن کے ذریعہ موجودہ زمانہ میں بھی لوگ بہت سا روپیہ دن رات پیدا کر رہے ہیں اور مزے اڑا رہے ہیں۔

اگر آپ اس کام کو پسند کریں اور اس سے فائدہ اٹھانا
چاہیں تو ضرور فیس پاؤڈر تیار کریں اور اس کو بازار میں
فروخت کریں۔ نہایت ہی اچھا کام ہے۔
فیس پاؤڈر۔ صرف شائقین ہی استعمال نہیں کرتے
بلکہ تھیٹر اور ناٹک کے ایکٹر بھی اسٹیج پر آنے سے
پہلے اپنے چہروں پر لگا کر آتے ہیں۔ تاکہ اس کے لگانے
سے ان کی شکلوں میں نمایاں فرق پیدا ہو جائے اور
کوئی شخص ان کو پہچان نہ سکے۔
بعض ایکٹروں کو خوبصورت ظاہر کرنے کے لئے
بھی ایسا کیا جاتا ہے۔ ہمارا صرف مقصد یہ ہے کہ آپ
فیس پاؤڈر کو معمولی اور فضول چیز نہ سمجھیں۔ یہ بھی
ایک کارآمد اور آپ کو بہت زیادہ فائدہ پہنچانے
والی چیز ہے۔ آپ ضرور اس کی تجارت آج سے ہی
شروع کر دیں۔ مگر اتنا ضرور خیال رہے کہ معمولی سی
قیمت والی چیز کو بھی آپ اچھی صورت میں نکالیں
تاکہ لوگ اس کو قدر کی نگاہ سے دیکھیں اور خوب
پسند کریں۔ اگر آپ کا فیس پوڈر کسی وجہ سے مشہور
ہو جائیگا تو پھر یہ تمام عمر کے لئے آپ کے گذارے کیلئے
کافی ہے۔ اس لئے آپ ضرور اس کو بھی خوبصورت ڈبیوں

میں بند کر کے اور اچھا لیبل لگا کر اپٹوڈیٹ شان بنائیں
تاکہ مارکیٹ میں آتے ہی اس کی سیل شروع ہو جائے۔

## نسخہ کریم

| | |
|---|---|
| نشاستہ | ۲۰ گرام |
| کارمائن | ۴۰ گرام |
| عطر گلاب | ۲۸ گرام |
| عطر خس | ۲۷ گرام |
| روغن صندل | ۱۸ گرام |

ان چاروں چیزوں کو مندرجہ بالا وزن کر کے ملائیں۔ نہایت ہی اعلیٰ درجہ کا فیس پاؤڈر بنکر تیار ہے۔ آپ اس کو اچھی صورت میں نکال کر خوب منافع اٹھا سکتے ہیں۔

یہ ایک ایسا نسخہ ہے جو کم سرمایہ پر تیار ہو سکتا ہے اور ہر شخص اس نسخے کے ذریعہ معقول فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ جو صاحب پاؤڈر بنانا چاہیں وہ بشوق ایک مرتبہ اس کو بنائیں۔ امتحان کے طور پر پہلے خود اس کو استعمال کر کے دیکھیں اور ہر طرح اپنی تسلی کر لیں۔ اگر یہ پاؤڈر در اصل مرضی کے موافق ہو اور آپ اس کو اچھا اور مفید سمجھیں تو ضرور اس کو فروخت کرنا شروع کر دیں۔ میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ آپ اس کے ذریعہ بہت

زیادہ فائدہ اٹھائیں گے۔

# فیس لوشن

| | |
|---|---|
| کھولتا ہوا پانی | ۱۰۰۰ حصے |
| بہی دانہ | ۱۰ حصے |
| سہاگہ | ۵ حصے |
| بورک ایسڈ | ۵ حصے |
| گلیسرین | ۱۰۰ حصے |
| عطر گلاب | حسب منشا |
| الکحل | ۱۲۰ حصے |

## بنانے کا طریقہ

پانی کو گرم کرو۔ جب یہ خوب گرم ہو جائے تو نصف پانی میں بہی دانہ ڈالدو اور تین گھنٹے تک خوب گھلنے دو۔ بقیہ پانی میں بورک ایسڈ اور سہاگہ ڈال دو۔

اس کے بعد الکحل میں گلیسرین اور عرق گلاب ڈالدو۔ جب یہ تینوں چیزیں ایک جگہ ہو جائیں اس وقت ان کو بورک ایسڈ والے پانی میں ڈالدو۔ جب یہ سب اچھی طرح خلط ملط ہو جائیں تو پہلا پانی اس میں آہستہ آہستہ

ڈالتے جاؤ۔ جب یہ سب مل جائے تو سمجھو فیس لوشن تیار ہے۔

اب ہم اس کتاب کے اگلے صفحوں میں فیس کریم۔ بالوں کا تیل۔ عطر وغیرہ کی بابت درج کریں گے۔ بہترین نسخے ہیں۔ اور ان کی تجارت کرکے فائدہ اٹھائیں۔ امید پر دنیا قائم ہے۔ اگر آپ نے کام کرنا ہے تو بس آج سے ہی اپنے دل میں یہ ارادہ کر لینا چاہیئے کہ میں یہ کام کروں گا۔ اور اس سے ضرور فائدہ اٹھاؤں گا۔ جب آپ اپنے دل میں اس بات کا تہیہ کر لیں گے تو پھر کوئی وجہ نہیں جو آپ ناکام ہوں۔

بقول کسے

"کوشش کرے انسان تو پھر کیا نہیں ہوتا"

آپ کام تو کریں۔ پھر دیکھیں کہ دولت و شہرت آپ کے قدموں پر ہوں گی۔

---

## فیس کریم

پھٹکڑی کے سفوف کو انڈوں کی سفیدی میں ملا دو اس کو ایک مٹی کے برتن میں ڈالکر نرم آنچ پر گرم کرو۔ اُس وقت تک گرم کرو کہ وہ خوب گرم ہو جائے۔ اس کے بعد اس کو ایک سرٹی کے برتن میں نکال کر سرد ہونے پر ایک ایسڈ اور ٹنگچر اف بینزین شامل کر لو۔ میڈ کیو ینچ کا سلوشن بھی ڈالو۔ پھر ان سب کو اچھی طرح ملاؤ چاول کا آٹا اس میں ملا دُ اور خوشبو ڈال دو اور تمام چیزیں ملا دُ۔ اس کو واشلین اور گلیسرین کی بجائے چہرے پر لگا دُ۔

---

## فیس کریم

آجکل دو قسم کی نیشن کریم بازار میں فروخت ہوتی ہے۔ پہلی قسم گو لڈ کریم۔ دوسری قسم سنو کریم سنو کریم میں بوریکس یا سوڈیم کاربونیٹ اور ٹیریک ایسڈ ملاتے ہیں۔

گو لڈ کریم کے لئے موم روغن بادام کو ملاتے ہیں اس لئے احتیاط کی سخت ضرورت ہے اس کو دو چار دن اچھی طرح بوتل میں بند کر کے

رکھدینا چاہیئے تاکہ اس میں ہوا کے بلبلے نہ داخل ہو جائیں

## نسخہ نمبر ۱

| | |
|---|---|
| روغن زیتون | ۴½ اونس |
| سفید موم | ۳ اونس |
| تازہ روغن بادام | ۱۸ " |

ان سب کو ایک برتن کے ذریعہ جس میں پانی بھرا ہوا ہو گرم کرو اور اسے اچھی طرح جوش کھانے دو جب یہ گاڑھا مکھن کی طرح سفید ہو جائے تو اس میں ذیل مقدار میں عرق گلاب ½۱ اونس گلیسرین ۲۰ منٹ تک اس کو اچھی طرح ہلاتے رہو۔ بعد ازاں ۱۵ قطرے روح گلاب شامل کر دو۔ آدھے گھنٹہ تک اس کو اچھی طرح ہلاتے رہو تاکہ وہ قابلِ استعمال ہو جائے۔

## نسخہ نمبر ۲

| | |
|---|---|
| موم | ۲۰ گرام |
| روغن زیتون | ۲۵ گرام |
| سرسوں کا تیل | ۱۴۰ " |
| عرق گلاب | ۸۰ " |

| | |
|---|---|
| بورنکس | ایک گرام |
| روح گلاب | ۶ قطرے |

## بنانے کا طریقہ

۲۰ گرام موم اور پچیس گرام روغن زیتون لیکر اس کو ۱۴۰ گرام سرسوں کے تیل میں اچھی طرح ملاؤ پھر اس میں ۸۰ گرام عرق گلاب شامل کرو ایک گرام بورنکس اور چھ قطرے روح گلاب۔ موم۔ زیتون کے تیل کو نرم آگ پر اچھی طرح ملا لو۔ مگر پانی کے برتن میں گرم کرو۔ روغن گلاب کو الگ گرم کرو۔ اور اس میں بورنکس ڈال کر سب چیزوں میں ملا دو۔ جب عرق گلاب اور سرسوں کا تیل اس میں اچھی طرح مل جائے۔

## نسخہ نمبر ۳

| | |
|---|---|
| سفید موم | ۳ اونس |
| روغن زیتون | ۲ ½ " |
| روغن بادام | ۱۵ " |
| بورنکس | ۱۲۰ گرین |
| پانی | ۱۰ اونس |

## بنانے کا طریقہ

موم اور زیتون کے تیل کو گرم کر کے ملا لو پھر اس میں گرین بوریکس ۱۰ اونس پانی میں ملا کر پھر اس کو ٹھنڈا ہونے کے بعد پھر چند گھنٹے کے بعد گرم کرو۔ اگر موسم گرما میں استعمال کرنا ہو تو $\frac{1}{۲}$ اونس روغن زیتون اور $\frac{1}{۲}$۱ اونس موم کی نسبت کر لو۔

---

## نسخہ نمبر ۴

| | | |
|---|---|---|
| روغن بادام | ۲۴۵ | حصے |
| لیبونل | ۱۸۵ | " |
| روغن زیتون | ۱۶۲ | " |
| سفید موم | ۶۲ | " |
| بوریکس | ۴۰۵ | " |
| عرق گلاب | ۳۰۰ | " |

## بنانے کا طریقہ

پہلی چاروں چیزوں کو اچھی طرح ملا لو اور اس کے بعد بوریکس کے سلوشن کو عرق گلاب میں ملا لو

## نسخہ نمبر ۵

| | | |
|---|---|---|
| روغن زیتون | ۱۰۰ | گرین |
| خالص موم | ۱۰۰ | " |

| | |
|---|---|
| تیزہ بں بادام کا موم | ۵۰۰ گرین |
| عرق گلاب | ۵۰ " |
| گلاب کا اوٹو | حسب ضرورت |

## بنانے کا طریقہ

سب چیزوں کو سنگِ مرمر کے برتن میں ڈال کر پانی کے برتن میں اچھی طرح گرم کرلو اور جب وہ اچھی طرح گرم ہو جائے پھر اس میں ۵ یا ۶ قطرے اوٹو گلاب ملا دو۔

## نسخہ نمبر ۶

| | |
|---|---|
| سٹرک ایسڈ | ۱۴۰ گرام |
| سوڈیم کاربونیٹ | ۱۸ گرام |
| گلیسرین | ۱۴ " |
| ہمیل واٹر | حسب ضرورت |

## بنانے کا طریقہ

سٹرک ایسڈ کو پانی کے گرم برتن میں گرم کرکے پگھلا دو۔ اس کے بعد سوڈیم کاربونیٹ کو گرم پانی میں ملا کر اس میں ڈالو اس کو ایک گھنٹہ تک پانی کے برتن میں ڈال کر معمولی گرم کرو اور اچھی طرح اس کو ملا لو۔ ہمیل واٹر اتنی مقدار میں

ڈالو کہ مکچر ۶۰° گرم ہو جائے۔
دو یا ایک منٹ کے بعد اس کو پھر اچھی طرح گرم کرو اور اچھی طرح ابالو۔ ۱۲ گھنٹے تک رہنے دو اور پھر اس کو اچھی طرح سے ابالو۔

نسخہ نمبر ۷

| | |
|---|---|
| سٹرک ایسڈ | ۱۰۰۰ حصّے |
| روغن بادام | ۵۰۰ حصّے |
| عرق گلاب | ۳۶۰ " |
| جرکو موٹ آئل | ۱۰ " |
| گرسم آئل (ایک قسم کے پھول کا تیل) | ۵ " |
| عرق لیموں | ۵ " |

بنانے کا طریقہ

میٹرک ایسڈ کو نرم آنچ پر لگاؤ اور روغن بادام اور عرق گلاب کو اچھی طرح ابالو اس کے بعد اُتار کر سب چیزیں ملا لو۔

نسخہ نمبر ۸

| | |
|---|---|
| سٹی رائن | ۲ اونس |
| سوڈیم کاربونیٹ | ½ اونس |
| بورکیس پاوڈر | ¼ " |

| | |
|---|---|
| گلیسرین | ۴ فلو ڈرا اونس |
| پانی | ۲ پنٹ |
| پر فیوم | حسب ضرورت |

## بنانے کا طریقہ

سب چیزوں کو ایک پانی کے برتن میں اچھی طرح ڈالکر گرم کرو اس کے بعد اس کو چولھے پر سے اتار لو اور اس میں عطر گلاب یا نگ یا نگ گھوٹ کر برا کو موٹ کو الکحل میں حل کر لو اور پانی میں بھی تھوڑی سی مقدار میں ملا دو۔

## نسخہ نمبر ۹

۲۰ اونس روغن زیتون ۲۰ اونس سفید موم اور ۴۰ اونس پٹر ولیم پانی کے برتن میں گرم کرکے پگلاؤ ۴۰ گرین بو ریکس کو ۲۰ اونس عرق گلاب میں ملا کر اس وقت ڈالو جبکہ پگھر کھولنا ہو اس کے بعد ان چیزوں کو اچھی طرح جوش دے لو۔

## نسخہ نمبر ۱۰

| | |
|---|---|
| پٹر ولیم آئل | ۴۰۰ گرام |
| سفید موم | ۴۰ گرام |
| پیرافن | ۱۴۰ ںر |

| | | |
|---|---|---|
| ایلو ڈی کولن | ۲۰۰ | گرام |
| پانی | ۲۰۰ | گرام |
| عرق گلاب | ۲۰۰ | رر |
| ٹنکچر اف بیرن | ۱۰ | رر |
| روز کیپر نیم آئل | ۱۰ | قطرے |

## بنانے کا طریقہ

ہر قسم کے تیلوں کو ملا کر اچھی طرح گرم کر لو اور بعد ازاں دوسری چیزوں کو تھوڑا تھوڑا کر کے گیرتے رہو۔ جب یہ سفید ہو جائے تو اُس وقت اُتار لو

---

## بالوں کی کریم

یہ کریم عموماً سفید پوڈر ٹریگاکنتھ اور تھوڑی مقدار میں گلیسرین استعمال کی جاتی ہے۔ گوند انکحل میں شامل کر کے استعمال کی جاتی ہے گلیسرین اور پیرفیدم بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کو اچھی طرح پکا کر بعد ازاں بوتلوں میں بھر لیا جاتا ہے۔

### نسخہ نمبر ۱

| | |
|---|---|
| تاراگاکنتھ (ایک قسم کی گوند) | ۱۰ گرام |

| | | |
|---|---|---|
| ٹنکچر اوف ٹولو | ۵ | سی سی |
| الکحل | ۵۰ | " |
| گلیسرین | ۲۰ | " |
| مائنڈ روکسی مسٹر ونلوں | ۲ | " |
| یانگ یانگ آئل | ۲ | " |
| لینا لول | ۵ | " |
| عطر چمیلی | ۱ | " |
| پانی | ۱۰۰۰ | " |

---

## بالوں کا سفا بخش تیل

| | | |
|---|---|---|
| میگنیشیا | ۷ | حصّے |
| روز مری آئل | $\frac{1}{2}$ ۱ | " |
| الکحیفائیڈ اسپرٹ | ۷ | " |
| مقطر پانی | ۱۰۰۰ | " |

تیل کو الکحل میں شامل کر کے اچھی طرح ملا ؤ۔
اس کے بعد میگنیشیا شامل کر لو اور ملا ؤ اور پھر اس میں پانی ملا کر اس کو مقطر کر لو۔

## بال صفا عرق

چار چھٹانک ہیرم سلفائیڈ اور ایک سیر گرم پانی لو

بیرم سلفائڈ کو گرم پانی میں ڈال کر اچھی طرح گھولو اور ادھے گھنٹے بعد اس برتن کو کسی چیز سے ڈھانپ دو۔ کچھ عرصہ بعد زرد سا رنگ اس میں سے نکل آئیگا اور گاد نیچے بیٹھ جائے گا۔

عرق کو بوتلوں میں بھر لیجیئے یہ عرق بال صفا بن کر تیار ہے اس کو جس جگہ لگاؤ گے اسی جگہ کے یہ بال بالکل ہی صاف کر دے گا۔

احتیاط۔ مگر واضح رہے کہ بوتل میں ہوا اور نمی داخل نہ ہو ورنہ یہ خراب ہو جائے گا۔

اگر یہ چیز بنا کر کوئی شخص تجارت کرے تو وہ اس میں کافی سے زیادہ نفع اٹھا سکتا ہے

آجکل عرق بال صفا بازار میں دھڑا دھڑ فروخت ہو رہا ہے۔ اس میں کافی منافع ہے۔

## خوشبودار عرق بال صفا

| | | |
|---|---|---|
| پانی | ۸ | چھٹانک |
| بیرم سلفائڈ | ۲½ | تولہ |
| روح گلاب | ۲ | ماشہ |
| روح کیوڑا | ۲ | ماشہ |

## بنانے کا طریقہ

آٹھ چھٹانک گرم پانی میں ½۲ تولہ بیرم سلفائیڈ شامل کردو۔ اور اس کے برتن کو کسی چیز سے ڈھانپ دو۔ کچھ عرصے بعد زرد رنگ کا عرق تو اوپر آجائیگا اور جو گاد ہوگا وہ نیچے بیٹھ جائے گا زرد رنگ کے بال صفا کو نہایت ہی احتیاط سے چھوٹی چھوٹی شیشیوں میں بھر لو مگر عرق کو شیشی میں بھرنے سے پہلے روح گلاب اور روح کیوڑا اس میں شامل کر لو۔

ان خوشبوبات کے شامل کرنے سے اس عرق کی بدبو بالکل زائل ہو جائے گی اور یہ خوشبودار عرق بال صفا بن جائے گا۔

یہ پہلے عرق کی نسبت بہت زیادہ اچھا اور عمدہ ہے۔

---

## لاکھ بنانے کا طریقہ

لاکھ کی نسبت تھوڑا بہت آپ کو بتا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ اگرچہ لاکھ نہایت ہی ارزاں اور سستی بنتی ہے۔ مگر پھر بھی بازار میں اچھے داموں

پر فروخت ہو تی ہے۔

لاکھ اگرچہ بہت سے آدمی استعمال کرتے ہیں مگر زرگر اس کو بہت زیادہ کام میں لاتے ہیں۔ لاکھ بنانے کے لئے سب سے زیادہ راجن کی ضرورت ہے۔

راجن بازار میں بہت زیادہ سستی ہے۔ لاکھ کا دوسرا جز کٹی اور چھنی ہوئی سرخ مٹی ہے۔

ان دونوں کی ملاوٹ سے آپ اپنے گھر بیٹھے نہایت ہی آسان طریق سے لاکھ بنا سکتے ہیں اور اس تجارت میں کافی منافع اُٹھا سکتے ہیں۔

لاکھ کا کام چلانے کے لئے زیادہ سرمائے کی ضرورت نہیں

تھوڑے سے ہی سرمائے سے لاکھ کا کام بخوبی چل سکتا ہے۔ اور ایک غریب آدمی بھی لاکھ کے ذریعہ کافی روپیہ کما سکتا ہے۔

---

## لاکھ بنانے کا نسخہ

| | |
|---|---|
| راجن | ۵ سیر |
| سرخ اینٹ کی باریک مٹی | ۲½ سیر |

## بنانے کا طریقہ

پہلے سرخ اینٹ جن سے مکان وغیرہ بنتے
ہیں اچھی طرح کوٹ لو اور جب وہ خوب
باریک ہو جائے اور سفوف سی معلوم ہونے
لگے تب اس کو باریک ململ کے کپڑے میں
سے چھان لو۔ اس کے بعد ایک کڑاہی میں
۵ سیر راجن ڈالکر اس کو چولھے پر رکھدو
جب راجن گرم ہو کر پگھل جائے اس وقت
چھنی ہوئی سرخ اینٹ کا سفوف اس میں ڈال
کر کسی لکڑی سے اچھی طرح ملا کر دونوں چیزوں
کو ایک جان کر لو۔
جب دونوں چیزیں مل جائیں تو اس کو ٹپکا
ٹپکا کر جما لو۔

---

## کھاری سوڈا واٹر

### نسخہ

| | |
|---|---|
| سوڈا | ۱½ ماشہ |
| ٹاٹرک ایسڈ | ۴ ماشہ |

### بنانے کا طریقہ

55621

ایک گلاس پانی میں ان دونوں چیزوں کو ملا لو۔

نہایت ہی عمدہ کھاری سوڈا واٹر بن جائیگا۔ آپ بڑے شوق سے اس کو استعمال کر سکتے ہیں۔

## میٹھا سوڈا واٹر

### نسخہ

| | |
|---|---|
| کھانے کا سوڈا | ۲½ ماشہ |
| ٹاٹرک ایسڈ | ۵ ماشہ |
| کھانڈ | ایک چھٹانک |

ان تینوں چیزوں کو ایک بوتل کے پانی میں ملا لو اور اچھی طرح ہلا لو یہ نہایت ہی اچھا اور عمدہ میٹھا سوڈا واٹر بن کر تیار ہو گیا ہے

## جنجر کا سوڈا واٹر

| | |
|---|---|
| سوڈا بائی کارب | ۲½ ماشہ |
| ٹاٹرک ایسڈ | ۵ " |
| کھانڈ | ۵ تولہ |
| ادرک کا سفوف | ۲½ ماشہ |

## بنانے کا طریقہ

ان سب چیزوں کو ایک بوتل کے وزن کے پانی میں ملا کر اچھی طرح ہلا لو۔ یہ ایک قسم کا جنجریڈ سوڈا واٹر بن گیا۔

پیٹ کے درد اور بادی کے واسطے اس کا استعمال نہایت ہی عمدہ اور بہت اچھا ہے۔ پیٹ کے درد کو دور کرتا ہے بادی کو کھوتا ہے اور بھی بہت سی بیماریوں کے لئے یہ جنجریڈ سوڈا واٹر نہایت ہی مفید اور بہترین ثابت ہوتا ہے۔

اکثر بازار میں زیادہ فروخت ہوتا ہے۔



# صابن کا بیان

ناظرین صابن ایک ایسی چیز ہے جو ہمارے ہندوستان میں کیا بلکہ تمام دنیا میں کثرت کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے اور یہ روزانہ کام میں آتا ہے امیر غریب اس کو استعمال کرتا ہے جو چیز روزانہ کام میں آئے اور جس کو ہر امیر اور غریب استعمال کرتا ہو اُس کی بابت آپ اندازہ لگا سکتے ہو کہ وہ چیز مارکیٹ میں کس قدر فروخت ہو سکتی ہے خواہ اس پر نفع کم ہو مگر اس کی فروخت زیادہ ہوتی ہے اس لئے اور اس پر نفع بھی کافی ہے۔

صابن ایک ایسی چیز ہے جس کو آپ سستے سے سستا بنا سکتے ہیں اور مہنگے سے مہنگا فروخت کر سکتے ہیں۔ اس صورت میں آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ یہ کام کس قدر مفید اور بہترین ہے۔ تھوڑے ہی عرصے میں اس کام نے حیرت انگیز

ترقی کر لی ہے اور بہت اور بہت سی فیکٹریاں صابن تیار کرنے کی بن چکی ہیں۔

چیز کو جتنا اچھا اور خوبصورت بناؤ گے پبلک اس کو اتنا ہی اچھا اور مفید خیال کرے گی۔

جاپان اور یورپ نے اس کام میں حیرت انگیز ترقی کر لی ہے اور ہزاروں قسم کے صابن روزانہ بازار میں فروخت ہو رہے ہیں۔

چونکہ ہندوستان میں وہ تمام چیزیں مل سکتی ہیں جن سے صابن تیار کیا جاتا ہے اس لئے یہاں کے لوگوں نے بھی اس پر منافع کام کو اپنے ہاتھ میں لے لیا ہے۔

اس کام کو چلانے کیلئے زیادہ رقم کی ضرورت نہیں معمولی سی رقم سے یہ کام چل سکتا ہے اور اس سے بے کاری دور ہو سکتی ہے۔

اگر آپ بیکار ہیں تو ضرور اس کام کو شروع کر دیں۔ اکثر ایسے آدمی بھی ہر جگہ موجود ہیں کہ جن کے پاس پیسہ تو کافی ہے مگر ان کو کام کرنا نہیں آتا۔

ناتجربہ کاری کی وجہ سے وہ نقصان اٹھا لیتے

ہیں۔ اس لئے ان کا دل نہیں چاہتا کہ وہ اپنا پیسہ کسی کام میں لگائیں اور کوئی تجارت شروع کریں۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر وہ پیسہ کب تک ان کے کام آسکتا ہے۔ بیٹھے بیٹھے بیکاری کی حالت میں تو انسان کنوئیں بھی خالی کر سکتا ہے۔

اس لئے اگر وہ کوئی اور کام کرنا نہیں چاہتے تو ایک دفعہ صابن کی تجارت ضرور کریں۔

بعض لوگ نوکری کی تلاش میں انجن لئے پھرتے ہیں۔ اور دور دور کی ٹھوکریں کھاتے پھرتے ہیں۔ مگر ملازمت ان کو پھر بھی نہیں ملتی ان لوگوں کو چاہیئے کہ وہ ایک دفعہ اس کام کو شروع کرکے اپنی قسمت آزمائی شروع کریں۔ اور پھر دیکھیں کہ ان کی بیکاری کس طرح دور ہو سکتی ہے۔

یہ صرف ان کا خیال ہی خیال ہے کہ کسی کام میں فائدہ نہیں۔ ہے کیوں نہیں۔ فائدہ ضرور ہے۔ مگر وہ کام باقاعدہ چلائیں اور

دیانتداری سے کام کریں۔
اس لیئے اس کتاب میں صابن بنانے کے چند نسخے درج کیئے جاتے ہیں تاکہ ان کے ذریعہ کچھ نہ کچھ پیدا کرکے ایک بیکار انسان اپنی بیکاری کو دور کردے +

## صابن کی قسمیں

زیادہ تر دو قسم کے صابن بازار میں فروخت ہوتے ہیں
پہلی قسم۔ وہ صابن ہے جو دھوبی استعمال کرتے ہیں اور وہ کپڑا دھونے کے کام آتا ہے۔
دوسری قسم۔ ہاتھ منہ دھونے کا خوشبودار صابن جو بہت زیادہ فروخت ہوتا ہے۔
ان دو صابونوں کے علاوہ اور بھی کئی قسم کے صابن ہیں جو برابر فروخت ہو رہے ہیں۔
بال صفا صابن بھی خوب بکتا ہے۔
صابن کو آگ سے پکا کر بھی تیار کیا جاتا ہے اور سرد طریقے سے بھی اس کو تیار کر لیتے ہیں اس کتاب میں سرد طریقے سے صابن بنانے

کے چند نسخے درج کر دئے گئے ہیں۔
ان نسخوں کے ذریعہ ایک بچہ بھی نہایت ہی آسانی سے صابن بنا سکتا ہے۔
عورتیں بھی معمولی سی کوشش سے صابن تیار کر سکتی ہیں۔ اس طرح اچھی مزدوری ہو سکتی ہے

## دھوبیوں کے استعمال کرنیکا صابن

| | |
|---|---|
| ارنڈی کا تیل | ۴ سیر |
| مہوے کا تیل | ۵ " |
| پانی | ۱۰ " |
| میدہ | ۳ " |
| کپڑا دھونے کا سوڈا | ۱ " |
| سوڈا کاسٹک | ۲½ " |

### بنانے کا طریقہ

ایک چینی کا بڑا سا برتن لو اس میں ۱۰ سیر پانی ڈال کر اس میں ۲½ سیر سوڈا کاسٹک ڈال دو اور اس کو اس میں اچھی طرح دو ایک روز بھیگنے دو۔ سوڈا کاسٹک کافی سے زیادہ اس جگہ حل ہو سکتا ہے۔ بڑے شہروں میں چھوٹے شہروں

کی نسبت سستا ملتا ہے۔ اس لئے اس کو
بڑے ہی شہروں سے خریدنا چاہیئے
جب سوڈا کاسٹک پانی میں اچھی طرح
مل جاتا ہے تو ان دونوں چیزوں کے مکسچر کو
لائی کہتے ہیں۔
سوڈا کاسٹک کو پانی میں ملاتے وقت
لکڑی سے اچھی طرح ہلا دو۔
سوڈا کاسٹک پانی میں ڈالتے ہی حل ہو
جاتا ہے
سوڈا کاسٹک پڑتے ہی پانی گرم ہو جاتا ہے
اس کے بعد ایک کڑاہی میں دونوں تیلوں
کو ملا کر ڈالو اور پھر اس کو گرم کرکے خوب
اچھی طرح صاف کرلو۔
جب تیل صاف ہو جائے تو اس کو چولہے
پر سے اُتار لو اور ٹھنڈا ہونے دو۔
جب تیل ٹھنڈا ہو جائے تو اس میں لائی
(سوڈا کاسٹک کے ساتھ ملا ہوا پانی) دھار بنا کر
ڈالتے رہو اور لکڑی سے برابر ہلاتے رہو۔
تھوڑے عرصہ بعد تمام لائی اس تیل میں

چھوڑ دو کچھ عرصہ کے بعد وہ گاڑھا ہونا شروع ہو جائے گا

جب یہ ذرا گاڑھا ہونے لگے تو اس میں میدا ملا دو اور اچھی طرح اس میں شامل کر دو۔

جب میدا اس میں مل چکے تو بعد میں سوڈا کپڑے دھونے کا شامل کر دو۔ اور لکڑی سے برابر اس کو ہلاتے رہو۔

تھوڑے عرصے کے بعد یہ بہت گاڑھا ہو جائیگا جب یہ خوب اچھی طرح گاڑھا ہو جائے تو لکڑی کے صندوق میں جما لو۔

دوسرے دن اس لکڑی کے صندوق میں سے صابن کو نکال کر تھوڑی دیر ہوا لگنے دو۔

نکلا ہوا صابن اچھی طرح خشک ہو جائے تو اس کو سانچوں کی نسبت سے کاٹ لو۔

یہ نہایت ہی سستا صابن ہے اس لئے اس میں بہت زیادہ فائدہ ہو سکتا ہے۔

کپڑا دھونے کا خاص طور پر بازار میں بہت زیادہ فروخت ہو رہا ہے۔ کپڑا دھونے کے صابن کو زیادہ تر دھوبی لوگ استعمال کرتے

ہیں اور بہت زیادہ خوبصورت ہیں۔

## دوسرا نسخہ

سرسوں کا تیل ۱۰ سیر    پانی ۱۰ سیر
سوڈا کاسٹک ۲½ سیر    میدہ ۵ سیر
سجی ایک سیر پکرطا دھونے کا سوڈا ایک سیر

## بنانے کا طریقہ

پہلے پانی میں سوڈا کاسٹک ملا کر اس کی لائی بنا لو۔ جب سوڈا کاسٹک اچھی طرح پانی میں مل جائے اور اس کی تمام ڈلیاں اس میں اچھی طرح گھل جائیں، اس وقت اس کو علیحدہ کسی دوسرے برتن میں رکھ لو۔

اس کے بعد سرسوں کے تیل کو ایک کڑھاؤ میں ڈال کر گرم کرو پھر گندھک کے تیزاب سے اس کو صاف کرو۔

**نوٹ**۔ گندھک کا تیزاب اس تیل کا رنگ بھی سفید کرتا ہے۔

جب تیل صاف ہو جائے تو اس کو اتار لو اس کے بعد سجی کو نہایت باریک کوٹ کر جب

وہ سفوف ہو جائے تو اس کو ایک باریک کپڑے میں چھان لو

یہ تمام کام ختم کرنے کے بعد تیل میں لائی کی دھار باندھکر آہستہ آہستہ ڈالتے جاؤ اور دوسرے آدمی کو کہدو کہ وہ اس کو کسی لکڑی کے کفگیر سے چلاتا رہے۔

جب سب لائی اس تیل میں پڑ جائے تو پھر اس میں سوڈا ڈال دو اس کے بعد گلی ہوئی سجی بھی اس میں ملا دو۔ ان دونوں چیزوں کے مل جانے کے بعد اس میں میدہ بھی شامل کرکے ملا لو۔

جب یہ گاڑھا ہو جائے تو اس کو جما لو۔

---

## دوسری قسم کا صابن

کپڑا دھونے کا سستا صابن

| | | |
|---|---|---|
| سرسوں کا تیل | ۵ سیر | |
| کوئی اور سستا تیل | ۵ سیر | |
| سوڈا کاسٹک | $2\frac{3}{4}$ سیر | |
| پانی | ۱۰ سیر | |

بنانے کا طریقہ

اول دونوں تیلوں کو آپس میں ملا دو
جب یہ دونوں تیل مل جائیں تو پھر ان
کو ایک بڑی کڑاہی میں ڈال کر چولھے پر
رکھدو اور آہستہ آہستہ نرم آنچ پر خوب
گرم کرو۔ اس کے بعد لطور سالق گندھک
کے تیزاب سے ان تیلوں کو صاف کر لو۔
جب تیل صاف ہو جائے تو اس کو چولھے
پر سے اتار لو۔
تھوڑی دیر تک اس تیل کو ٹھنڈا ہونے دو
جب تیل ٹھنڈا ہو جائے تو ۱۰ سیر پانی میں
۲ ¾ سیر سوڈا کا سٹک ڈال کر لائی تیار کر لو
جب لائی تیار ہو جائے تو اس کو دھار
بنا کر اس صاف شدہ تیل میں ڈالتے جاؤ
اور ایک دوسرا آدمی کسی کفگیر سے اس کو
ہلاتا جائے۔ تاکہ یہ سب کچھ مل جائے جب
یہ گاڑھا ہونے لگے تو اس میں گندھک کا
تیزاب ملا دو۔
تھوڑی دیر بعد وہ بہت گاڑھا ہو جائیگا
جب وہ خوب گاڑھا ہو جائے تو اس کو کسی

لکڑی کے صندوق میں ڈال کر جما لو۔
دو دن کے بعد اس کو نکال لو۔
نہایت عمدہ کپڑے دھونے کا صابن بن کر تیار ہے۔ اب اس صابن کو کاٹ کر ٹکڑوں کی شکل میں بنا لو۔
بازار میں یہ صابن کافی سے زیادہ فروخت ہو سکتا ہے۔
نہایت معقول آمدنی کا ذریعہ ہے اس تجارت سے بخوبی گذارہ ہو سکتا ہے۔ لاکھوں آدمیوں کو اس کی ضرورت پڑتی ہے۔ ہر گھر میں یہ کام آتا رہتا ہے۔

## انگریزی صابن بنانا

ناظرین کو معلوم ہونا چاہیئے کہ یہ صابن بازار میں بہت زیادہ گراں فروخت ہوتا ہے اور اس صابن میں اس صابن کی نسبت بہت زیادہ فائیدہ ہوتا ہے۔
زیادہ تر اس قسم کا صابن امیر لوگ خریدتے ہیں۔ اگرچہ غریب لوگ بھی خریدتے ہیں مگر

امیر لوگ بہت کثرت سے اس صابن کو استعمال کرتے ہیں۔

اگر انگریزی منہ ہاتھ دھونے کا صابن بنانا شروع کر دیا جائے تو تجارت بہت چمک اٹھے اور تھوڑے عرصے بعد آمدنی بھی معقول ہو جائے اس کتاب میں اس طرح کے صابن کا نسخہ لکھنا بھی ضروری سمجھا جاتا ہے۔

چنانچہ بے کاری کو دور کرنے کیلئے دو ایک نسخے اس جگہ درج کئے جاتے ہیں جو بہت زیادہ تجارتی کاموں میں مفید ثابت ہونگے اس قسم کے صابن میں رنگ اور خوشبو کا خاص طور پر خیال رکھا جاتا ہے۔

## خوشبودار صابن

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل | ایک سیر |
| پانی | ۱۲ چھٹانک |
| سوڈا کاسٹک | ۳ چھٹانک |
| روح گلاب | ۳ ماشہ |
| گلابی رنگ | ۳ رتی |

## بنانے کا طریقہ

پانی میں سوڈا کاسٹک ملا کر اس کی لائی بنالو۔ جب لائی بن جائے تو اس کو علیحدہ رکھ دو۔ اس کے بعد ناریل کے تیل کو اگر سردی کا موسم ہو تو گرم کرکے پگھلا لو۔

جب ناریل کا تیل پگل جائے تو اس میں لائی کو دھار بنا کر آہستہ آہستہ چھوڑتے جاؤ اور ہلاتے رہو۔

جب وہ گاڑھا ہونے لگے تو اس میں گلابی رنگ ملا دو۔

جب رنگ اس میں مل جائے تو پھر روح گلاب شامل کر دو اور سب کو اچھی طرح سے ملا لو۔ اس کے بعد اس کو سانچوں میں بھر کر سایہ میں جما لو۔

---

## چنبیلی سوپ

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل | ۴ سیر |
| پانی | ۲½ سیر |
| سوڈا کاسٹک | ۲½ پاؤ |

| | |
|---|---|
| زرد رنگ | ۲ ماشہ |
| روح چنبیلی | ۶ " |

## بنانے کی ترکیب

اگر سردی کا موسم ہو تو ناریل کے تیل کو گرم کرکے پگھلا لو اور اگر گرمیوں کا موسم ہوگا تو وہ خود ہی پگھلا ہوا ہوگا۔ اس موسم میں اس تیل کو پگھلانے کی ضرورت نہیں۔

اس میں تیار شدہ لائی ڈالتے جاؤ۔ اور کسی لکڑی کے کفگیر سے ہلاتے جاؤ۔ جب وہ گاڑھا ہونے لگے اور جمنے لگے تو اس وقت اس میں زرد رنگ شامل کردو کچھ عرصہ بعد وہ زرد رنگ اس میں اچھی طرح سے مل جائے گا۔

جب زرد رنگ اس میں مل جائے تو پھر روح چمیلی اس میں ملا کر جما لو۔

---

## رنگترہ سوپ

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل صاف | ایک سیر |
| پانی | ۲½ پاؤ |

| | |
|---|---|
| سوڈا کاسٹک | آدھ سیر |
| نارنجی رنگ | ۳ رتی |
| روح رنگترہ | ۶ ماشہ |

## بنانے کا طریقہ

ناریل کے تیل میں سوڈا کاسٹک سے تیار کی ہوئی لائی کو دوسرے برتن میں سے تیل والے برتن میں باریک دھار بنا کر ڈالنا شروع کر دو اور اس کو کسی لکڑی کی چیز سے ہلاتے رہو۔ جب سب لائی ناریل کے تیل میں مل جائے اس وقت اس میں ۳ ماشہ اصلی نارنجی رنگ شامل کر لو۔

رنگ شامل کرنے کے بعد اس کو ہلا کر خوب ملاؤ اتنے عرصے میں صابن اور بھی زیادہ گاڑھا ہو جائے گا۔

جب وہ صابن کی طرح ہونے لگے تو اس میں ۶ ماشہ روح سنگترہ شامل کر کے سانچوں میں بھر دو اور ۲۴ گھنٹے کے بعد نکال لو۔

## کیوڑا سوپ

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل۔ | ۲ سیر |

| | |
|---|---|
| تلوں کا تیل | ایک سیر |
| سوڈا کاسٹک | آدھ سیر |
| پانی | ۱ ۳/۴ سیر |
| سبز رنگ | ۴ رتی |
| روح کیوڑا | ۸ ماشہ |

## بنانے کا طریقہ

اول ناریل کے تیل اور تلوں کے تیل کو ایک کڑاہی میں ڈال کر چولہے پر رکھ دو اور گرم ہونے دو۔ اس کے بعد دونوں تیلوں کو اچھی طرح صاف کر لو۔ جب تیل صاف ہو جائے تو پانی میں سوڈا کاسٹک ملا کر لائی تیار کر لو لائی تیار ہو جانے کے بعد اس کو تیل میں ڈالنا شروع کر دو۔ اور چلاتے رہو۔ کچھ عرصے کے بعد وہ بدستور گاڑھا ہونا شروع ہو جائے گا۔

جب وہ گاڑھا ہو جائے تو اس میں سبز رنگ ملا دو اور اس کے بعد روح کیوڑا بھی ملا دو اور جب یہ دونوں چیزیں مل جائیں تو پھر جما لو۔

# صندل سوپ

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل | ۲ سیر |
| تلوں کا تیل | ۲ سیر |
| پانی | ۳ سیر |
| سوڈا کاسٹک | ۲½ پاؤ |
| صندلی رنگ | ۴ رتی |
| صندل کا عطر | ۶ ماشہ |

## بنانے کا طریقہ

اس صابن کو بنانے کے لئے بھی پہلے دونوں تیلوں کو گرم کرکے اچھی طرح صاف کر لو۔

جب تیل صاف ہو جائے تو اس میں لائی ڈالنا شروع کر دو اور ہلاتے رہو۔

جب یہ دونوں چیزیں مل جائیں اور یہ مکسچر گاڑھا ہونا شروع ہو جائے تو اس میں صندلی رنگ ڈال دو۔

آخر میں صندل کا رنگ بھی ڈال دو اس کو سانچوں میں جما دو ۲۴ گھنٹے کے بعد نکال لو نہایت ہی عمدہ اور خوشبودار صابن ہے۔

# بال صفا سوپ

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل | پاؤ بھر |
| پانی | ۳ چھٹانک |
| سوڈا کاسٹک | ۲½ تولہ |
| روح گلاب | ۳ ماشہ |
| بیرم سلفائڈ | ایک تولہ |

## بنانے کا طریقہ

ناریل کے تیل میں سوڈا کاسٹک سے تیار کی ہوئی لائی ڈالتے جاؤ اور لکڑی سے ملاتے جاؤ۔ جب وہ جمنے لگے اور بہت ہی زیادہ سخت ہونے لگے اس وقت اس سفوف بیرم سلفائڈ شامل کر دو۔ اور آخر میں روح گلاب بھی ملا لو۔ اس کے ملانے سے وہ بو جو اکثر آتی ہے بند ہو جائے گی اور بالکل ہی دور ہو جائے گی اس کے بعد اس کو جما لو۔

جب اس صابن کو نکالو تو فوراً اس کے ارد گرد پنی لپیٹ دو۔ وجہ یہ ہے کہ اس صابن کو پانی یا نمی وغیرہ لگ جانے سے یہ صابن بہت جلد خراب ہو جاتا ہے۔

# دھوپ کی بتیاں

یہ اکثر پوجا پاٹ کے کام آتی ہیں اور ہندوستان کے تقریباً ہر ایک شہر میں کثرت سے فروخت ہوتی ہیں اس کو زیادہ تر ہندو استعمال کرتے ہیں ہندوستان کا وہ کونسا شہر ہے جہاں ہندوؤں کی آبادی نہیں۔ چونکہ ہندوستان میں زیادہ تر انہیں کی آبادی ہے اس لیئے دھوپ بتیوں کا بہت زیادہ خرچ ہے۔ سب کے گھروں میں ہر وقت موجود رہتی ہے۔ صبح کے وقت اس کو سلگاتے ہیں۔ اس کی خوشبو نہایت ہی اعلیٰ درجے کی ہوتی ہے۔

چونکہ یہ بہت زیادہ فروخت ہوتی ہے اور اس پر نفع بھی کافی ہے اس لیئے اس کے چند نسخے اس جگہ درج کر دینا نہایت ہی مناسب اور موزوں خیال کرتا ہوں

اگر آپ دھوپ بتیاں ہی بنانا شروع کر دیں تو تھوڑے ہی عرصے بعد بیکاری نہایت ہی آسان طریقے سے دور ہو سکتی ہے۔

بہت سے آدمی آجکل اس چیز سے فائدہ اٹھا رہے ہیں

اور لاکھوں روپیہ کما کر مالا مال بنتے چلے جا رہے ہیں ۔ اگر آپ بیکار ہیں تو آپ بھی اس کام کو شروع کر دیں ۔

---

# پہلا نسخہ

| | |
|---|---|
| اگورو | ۳ چھٹانک |
| صندل کا برادہ | ۳ چھٹانک |
| کافور | ۳ " |
| دیودار کی لکڑی | ۳ تولے |
| کیسیا کے پتے | ۳ " |
| جٹ ملنسی | ۳ " |
| دھوڑ کی جڑ | ۳ چھٹانک |
| سفیدہ دیمر | ۲ چھٹانک |
| ناگر موتھ | ۳ تولے |
| گنے کا رس | ۳ تولے |

## بنانے کا طریقہ

ان سب چیزوں کو ملا کر کوٹ لو اور پھر اس میں ۱/۲ ٹکڑے سکھی کے ملا کر دوبارہ کوٹ لو اور جب یہ باریک ہو جائے تو اس کی لمبی لمبی بتیاں سی

بنا لو۔
بتّی نیچے کی طرف سے زیادہ چوڑی ہو تاکہ کسی چیز پر ٹک سکے اور اوپر سے ذرا نوکدار ہونی چاہیئے۔ تاکہ یہ آسانی سے سلگ سکے۔

## دوسرا نسخہ

| | |
|---|---|
| اگورو | ۲½ چھٹانک |
| سفید دکمیر | ۲½ " |
| لونگ | ایک تو |
| صندل کا برادہ | ۱۰ چھٹانک |
| گھی | ۳ ٹکڑے |
| گنیے کا رس | ۲½ تولے |
| کیمیا کے پتے | ۲½ تولے |

### بنانے کا طریقہ

ان سب کو اچھی طرح کوٹو اور خوب باریک کر لو اور پھر ان کی بتیاں بنا لو۔ یہ نہایت ہی عمدہ اور اچھی دھوپ بتیاں بن جائیں گی اور بازاریں خوب اچھی طرح فروخت ہو سکتی ہیں۔ اور اس پر منافع بھی کافی اٹھایا جا سکتا ہے۔ یہ بھی مفید تجارت ہے۔

# تیسرا نسخہ

| | | |
|---|---|---|
| گلاب کی سوکھی ہوئی پنکھڑیاں | ۸ | چھٹانک |
| اولی بانم | ۲ | " |
| کافور | ۳ | تولہ |
| پر.لونگو | ۲ | " |
| کیسیا کے پتے | ۲ | " |
| کاسٹس کی جڑ | ۲ | چھٹانک |
| صر.بولن | ۱۰ | ٹکڑے |
| کھی کی جڑ | ۸ | " |

بطور سابق تیار کر لو

# چوتھا نسخہ

| | | |
|---|---|---|
| مشک | ۲ | رتی |
| زعفران | ۲ | تولہ |
| اگورد | ۲ | چھٹانک |
| ڈیمر | ۲ | تولہ |
| گوگل | ایک | تولہ |

ان سب کو اچھی طرح کوٹ کر بتیاں بنا لو اور بازار میں اچھی قیمت پر فروخت کرو۔

# رنگ کے بیان میں

در اصل رنگ تو صرف تین قسم کے ہوتے ہیں
(۱) پیلا رنگ Yellow
(۲) سرخ رنگ Red
(۳) نیلا رنگ Blew
ان تین رنگوں سے بے شمار رنگ بن جاتے ہیں زرد۔سرخ اور نیلا رنگ سب رنگوں کو بنا دیتے ہیں۔ ان کے ملانے سے کئی قسم کے رنگ بن جاتے ہیں۔

## سبز رنگ بنانا

زرد رنگ میں نیلا رنگ ملا دو سبز رنگ بن جائے گا۔

## دھانی رنگ بنانا

۲ حصے زرد رنگ اور ایک حصہ نیلا رنگ ملا دو

## نارنجی رنگ بنانا

سرخ رنگ میں زرد رنگ ملا دو نارنجی رنگ بن جائے گا۔

## جامنی رنگ بنانا

سُرخ رنگ میں نیلا رنگ ملا دو جامنی رنگ بن جائے گا۔

## کالا رنگ بنانا

زرد۔ سرخ اور نیلا ان تینوں رنگوں کو ملادو کالا رنگ بن جائے گا۔

## مونگیا رنگ بنانا

دو حصّے نیلا رنگ اور ایک حصّہ پیلا رنگ ملادو نہایت ہی عمدہ پیلا رنگ بن جائیگا۔

## خاکی رنگ بنانا

زرد رنگ اور سرخ رنگ اس میں تھوڑا سا نیلا رنگ ملا دو خاکی رنگ بن جائے گا۔

## گلابی رنگ بنانا

تین حصّے سرخ رنگ اور ایک حصّہ نیلا رنگ ملادو شوخ گلابی رنگ بن جائے گا۔

## سرخی مائل زرد رنگ بنانا

چار حصّے زرد رنگ اور ایک حصہ سرخ رنگ ملادو سرخی مائل زرد رنگ بن جائے گا۔

اسی طرح بہت سے رنگوں کو آپس میں ملانے سے بے شمار قسم کے رنگ بن جاتے ہیں۔ دراصل رنگ تو صرف تین قسم کے ہی ہوتے ہیں۔ اور ان ہی تینوں رنگوں کی آمیزش سے دوسرے رنگ بنائے جاتے ہیں۔ اور اسی قسم کے رنگوں سے وہ کام لیتے ہیں۔

## چھنی زیادہ دیر تک محفوظ رہے

نئی چھنی جب بازار سے خرید کر لاؤ تو اس کو پانی میں اچھی طرح اوبال کر سرد کرلو یہ نہایت ہی مضبوط اور اچھی چھنی بن جائے گی۔

## گھی صاف کرنے کا طریقہ

اگر گھی بدبودار ہو جائے یا خراب ہونے لگے اور اس کو اصلی اور خالص گھی بنانا منظور ہو تو اس کو اچھی طرح گرم کرو اور اس میں پیاز کو جلالو۔ جب پیاز جل جائے تو اس کو نکال کر پھینک دو اور گھی کو دوبارہ جمالو۔

## سیاہی کے دھبے دور کرنا

اگر کسی نئے کپڑے پر یا پرانے کپڑے پر سیاہی

وغیرہ کے دھبے پڑ جائیں تو نائٹرک ایسڈ کو پانی میں گھول کر اس سے کپڑے کو صاف کر دو دھبہ دور ہو جائے گا۔

## تیل صاف کرنا

صابن بنانے کے لیے جو تیل صاف کیا جاتا ہے اس میں گندھک کا تیزاب ڈالا جاتا ہے۔ گندھک کا تیزاب تیل صاف کر دیتا ہے۔

---

## بال خوبصورت اور لمبے بنانے کیلئے روغن

| | |
|---|---|
| میگنیشیا | ۱۴ حصے۔ |
| روز میری آئل | ۳ حصے |
| ریکٹیفائڈ سپرٹ | ۱۷ ″ |
| مقطر پانی | ۲۰۰۰ ″ |

### بنانے کا طریقہ

تیل کو الکحل میں شامل کر کے اچھی طرح ملاؤ اس کے بعد میگنیشیا شامل کر لو اور پھر ان سب چیزوں کو ملا کر اچھی طرح ہلاؤ اور اس کو مقطر کر لو۔

# بال مضبوط کرنیکا روغن

| | |
|---|---|
| ایتھا پھتھول | ۵ گرین |
| کیونائن ہیڈرو کلورائڈ | ۲½ ؍؍ |
| اسورسن | ۵ ؍؍ |
| بے رم | ۲½ اونس |
| پانی | ۱۰ ؍؍ |

ان سب کو ملا کر اچھی طرح ہلا لو۔

## دوسرا نسخہ

| | |
|---|---|
| ناریل کا تیل | ۲ ڈرام |
| امونیا واٹر | ۳ ؍؍ |
| سپرٹ اوف روزمیری | ۱ اونس |
| ایو ڈی کولن | ۱ ؍؍ |
| ٹنکچر اف سفرن | ۱½ ڈرام |

## بنانے کا طریقہ

تیل اور امونیا کو ملا کر خوب اچھی طرح سے ہلا لو اس کے بعد سب چیزیں ملا لو۔ جب استعمال کرنا چاہو تو پہلے اچھی طرح سے ہلا لو۔

# بالوں کا لوشن

| | | |
|---|---|---|
| پانی | ۱۴۴ | حصے |
| سپرٹ اوف وائن | ۶۰ | حصے |
| بوریکس | ۴ | ؍؍ |
| پرفیوم | حسب ضرورت | |

ان سب کو ملا کر بنا لو۔

## دوسرا نسخہ

| | | |
|---|---|---|
| آئل لونڈر | ۱ | پینٹ |
| لیموں کا ایسنس | ۱ | اونس |
| ایسن امبر گریس | ۲ | ؍؍ |
| عرق گلاب | ضرورت کے موافق | |

ان سب کو ملا کر تیار کر لو

---

# جواہرات پر پالش کرنے کا مصالحہ

## نسخہ

| | | |
|---|---|---|
| چاک | ۱۰ | حصے |
| کاربونیٹ اوف میگنیشیا | ۷ | ؍؍ |
| اموینا | ۴ | ؍؍ |

| | | |
|---|---|---|
| سیلیکا | ۲ | حصے |
| فیرک اوک ئڈ | ۱ | حصہ |

اس کا سفوف بنا لو اور اس سفوف سے سونے چاندی کے برتن زیورات اور جواہرات پر اچھی طرح پالش کرو اس سے یہ چیزیں خوب چمکنے لگیں گی اور نہایت ہی چمکدار اور خوب صورت معلوم ہونگی ۔

## کاربالک ٹوتھ پاؤڈر

| | | |
|---|---|---|
| بیکٹوس | ۱۰۰۰ | گرام |
| چاک | ۱۵۰۰ | " |
| کریم آف ٹارٹر | ۷۰۰ | " |
| عرق گلاب | ایک | " |
| کاربولک ایسڈ | ۱/۴ | " |

ان سب کو اچھی طرح باریک کر کے ملا لو

## خوشبو دار تیل بنانے کا قاعدہ

ناریل کا تیل یا کوئی اور تیل بوتل میں بھر لو اور اس میں گلاب کے پھول کی پنکھڑیاں ڈال کر

دھوپ میں رکھ دو۔
روزانہ بوتل کو دھوپ میں رکھدیا کرو بوتل کے منہ پر کارک خوب کس کر لگانا چاہیئے تاکہ خوشبو اس میں سے نکل نہ جائے۔
دو چار دن کے بعد جب گلاب کے پھول کی پنکھڑیاں سوکھ جائیں تو ان کو اس تیل میں سے نکال کر پھینکدو۔
یہ نہایت ہی اعلیٰ درجے کا خوشبودار تیل ہو جائے گا۔

---

## کاغذ پر سفید حروف لکھنا

ایک کاغذ پر کالی سیاہی سے اچھی طرح خوبصورت لکھو۔ جب وہ سوکھ جائے تو توے کی سیاہی اس پر پھیر دو۔ سیاہی پھیرنے کے بعد لوٹے سے پانی کی دھار باندھکر اس پر پانی ڈالتے جاؤ۔
تھوڑی دیر کے بعد سفید حروف چمکنے لگیں گے

## طلسمی حروف

اگر کاغذ پر صابون سے لکھو گے تو کچھ نظر نہ آئیگا۔ مگر جب اس کاغذ کو پانی میں ڈال دوگے

توسب نظر آنے لگیں گے ؎

## بجلی کا فیتہ

ایک تار تانبے کا لو اور دوسرا تار جست کا لو دونوں کو ملا کر اچھی طرح سے بٹ لو اور اس پر خوبصورت فیتہ چڑھا دو۔ یہ بچوں کے گلے میں ڈالا جاتا ہے۔

اس کے ڈالنے سے دانت بغیر تکلیف کے نکل آتے ہیں۔ یہ فیتہ اپنا برقی اثر دکھاتا ہے۔ بازار میں خوب فروخت ہوتا ہے۔ اس کام میں بھی خوب فائدہ ہو سکتا ہے۔

## لیموں کا اچار

بازار سے کاغذی لیموں خرید لو۔ اس کو تیز چاقو سے برابر کے دو حصوں میں کاٹ لو ایک چوڑے منہ والی بوتل یا بڑا سا مرتبان لو۔ اس میں ان کٹے ہوئے لیموں کا عرق اچھی طرح سے نچوڑ لو اور اس کے چھلکے ایک طرف رکھ لو۔

جب عرق سب نکل چکے تو اس میں پسی ہوئی پیاز مرچ اور نمک ڈال کر لیموں کے چھلکے بھی ڈال دو اور اوپر سے مرتبان کا منہ اچھی طرح سے بند کر

دے ۔ اور دھوپ میں رکھ دو ۔
اس کو ایک ماہ تک اسی طرح دھوپ میں رکھا رہنے دو ۔
ایک ماہ بعد لیموں کے چھلکے اس میں اچھی طرح سے گل جائینگے اور یہ نہایت ہی اچھا لیموں کا اچار بن جائے گا ۔
یہ اچار بھی بازار میں خوب اچھی طرح فروخت ہوتا ہے ۔ اور اہلِ ہند اس کو بڑے شوق سے کھاتے ہیں ۔

## سبز آم کی چٹنی

| | | | |
|---|---|---|---|
| آم | ۱۰ عدد | کھانڈ | ۸ چھٹانک |
| نمک | ۲ چھٹانک | سونٹھ | ایک عدد |
| سرکہ | آدھ سیر | | |

## بنانے کا طریقہ

آموں کا اچھی طرح چھلکا اُتاریں اور اُن کی گٹھلیاں بھی نکال دیں پھر ان کو پتھر کے کونڈے میں اچھی طرح کوٹ لیں سفید زیرے کو بھون کر پیس لیں ۔ اور باقی

سب چیزوں کو بھی اچھی طرح بھون لیں۔ آموں میں کھانڈ اور تمام مصالحہ اس میں اچھی طرح ملا لیں۔

اس کے بعد بوتلوں میں سرکہ ڈال کر اس کو بھر کر کچھ دنوں کے لئے دھوپ میں رکھ دیں۔

اس کے بعد اس کو کام میں لائیں

یہ سبز آموں کی نہایت ہی عمدہ اور بہترین چٹنی ہے۔

پیٹ کی بہت سی بیماریاں اس چٹنی سے دور ہو جاتی ہیں۔ آدمی کی خوراک بڑھاتی ہے اور قبض وغیرہ کو بہت جلد رفع کر دیتی ہے۔

---

# صنعت وحرفت

## پیرس پلاسٹر اور چاک کی قلمیں بنانے کا طریقہ

یورپ سے ہر سال یہ دونوں چیزیں لاکھوں روپوں کی ہندوستان میں آتی ہیں۔ پیرس پلاسٹر دندان ساز مصنوعی دانتوں کو بنانے میں کام میں لاتے ہیں۔ پیرس پلاسٹر سے مخصوص کا سیٹنگ بنتا ہے۔ اس سے تصویروں کے ماؤن بنتے ہیں۔ اس سے پٹ پوڈر تیار ہوتا ہے اس سے چاک کی قلمیں بنتی ہیں۔ اور یہ سینکڑوں کام میں آتا ہے۔ اس لئے ہم نے تمام ماہ اس کی تحقیقات میں صرف کر دیا۔ تا کہ ہمارے وطن کے بیکار نوجوان اس کے ذریعہ روزی کما سکیں

سنگ جراح کا دوسرا نام ہڑتال کودنتی ہے یہ ایک قسم کا پتھر ہے جو کہ ہر پنساری کی دکان سے مل سکتا ہے۔ اس سفید پتھر کو اگر توڑا جائے تو اندر سے ابرک کی سرخ چمکدار اور شفاف

. ابرک نمودار ہوتے ہیں۔ یہ سب سے اعلیٰ قسم کا پتھر ہوتا ہے
اور اس سے کم درجے کا سنگ جراح وہ ہے جس پر مٹی کی
ریکھیں ہوں۔ (اور کم شناخت ہون) دار ہو۔ اور اس سے
کم درجے کا وہ ہوتا ہے۔ جو کہ سفید دھندلے رنگ کا
ہوتا ہے اور اس کے اندر توڑنے سے ابرک جیسے پرت
یعنی پردے نہیں نکلتے۔

یہ پتھر پنجاب میں کھیوڑہ پہاڑ (کہ جہاں سے نمک
نکلتا ہے) یہ عام ملتا ہے۔ صوبہ سرحد کے پہاڑوں پر
بھی عام ہے۔ ریاست الور اور گوالیار کے پہاڑی علاقوں
میں بھی مل جاتا ہے۔ اور کشمیر کے علاقے میں بھی پیدا
ہوتا ہے۔ کھیوڑہ چونکہ این ڈبلیو۔ آر کا اسٹیشن ہے
اس لئے یہاں سے آسانی سے آ سکتا ہے اور بے حد
سستا دستیاب ہو جاتا ہے۔ کئی پہاڑی علاقوں میں
اس کو جلا کر سفیدی بنا کر مکان کو سفیدی کرتے ہیں
سنگ جراح کو توڑ کر پہلے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے
کر دا کر چکی۔ خراس یا مشین میں آٹے کی طرح پسوا
لینا چاہیئے پھر لوہے کی موٹی چدر کے بنے ہوئے
کڑھائے لینے چاہیں تاکہ گرم کرتے وقت حرارت
یک لخت نہ بڑھ جائے۔ اگر کڑھائی لوہے کی پتلی

چدر کی ہو گی تو اس میں گرم کرنے سے پیرس پلاسٹر سیا ہی مائل ہو جائیگا۔ بس لوہے کے کڑھائی کو آگ پر چڑھا کر سنگ جراح چھنا ہوا ڈال دیں اور کسی لوہے کے ٹکڑے سے سنگ جراح کو ہلاتے جائیں تاکہ ہر حصہ گرم ہوتا جائے۔ جوں جوں سنگ جراح گرم ہو گا۔ وہ سفید دودھ جیسا ہوتا جائے گا اور بے حد ملائم بھی۔ اور انگلیوں کے درمیان لینے سے ریشم جیسا نرم معلوم دے گا۔ اور پانی میں ملانے سے خوب لئی کی طرح بن جائے گا۔ اور پانچ منٹ میں سمنٹ کی طرح سخت ہو جائے گا۔ بس اب سنگ جراح پک گیا اور بھن گیا ہے آگ سے اتار کر ٹھنڈا کر لیں۔

لوہے کا سامان بیچنے والے پیتل اور تانبے کی باریک جالیاں بھی بیچتے ہیں۔ ایک انچ جالی میں جس قدر سوراخ ہوں اس جالی کا وہی نمبر ہوتا ہے

مثلاً پچاس نمبر کی جالی۔ اسی نمبر کی جالی۔ سو نمبر کی جالی وغیرہ ہر ایک بازار سے ۱۰۰ نمبر کی جالی لے کر اس کی چھلنی بنوا لیں۔ اور بھنے ہوئے سنگ جراح

کو نمبر کی جالی میں سے چھان لیں۔ یہ خالص پیرس پلاسٹر بن گیا۔ چھلنی میں جو موٹا سنگ جراحت رہ جائے اُسے پھر پیس کر چھان لینا چاہیئے۔

اس کو اب ایک ایک پونڈ کے پیکٹوں میں بند کر کے اپنی فرموں کا لیبل لگا کر بازار میں بیچنے کے لئے بھیجد ینا چاہیئے۔ بازار میں ایسے ایک پیکٹ کی قیمت چار پانچ آنے لیجیئے۔ حالانکہ لاگت فی پیکٹ صرف دو پیسے لگتی ہے۔

اسی پیرس پلاسٹر میں تھوڑا سا کوئی دل پسند رنگ اور خوشبو ملا دیں اب یہ پف پوڈر بن گیا جو کہ لیڈیاں منہ پر ملتی ہیں۔ بچوں کے جسم پر لگاتے ہیں۔ اور حجامت کے بعد منہ پر ملا جاتا ہے۔ ایک ایک اونس کا پیکٹ آٹھ دس آنے میں بازار میں بکتا ہے پیرس پوڈر میں بورک ایسڈ مناسب مقدار میں ملا لینا چاہیئے۔

اب آپ پیتل کی دو تختیاں کسی کیرے سے خرید لیں۔ کہ اگر دونوں سانچوں کو جوڑا جائے ایک سو چوالیس سوراخ بالکل چاک کی قلموں کے بن جائیں۔ یہ در اصل چاک کی قلموں کے

سانچے ہیں۔ جو کہ اندر سے پالش کئے ہوئے ہیں ان میں ذرا سا تیل چپڑ کر پیرس پلاسٹر پانی میں گھول کر بھر دیں۔ آٹھ دس منٹ کے بعد سانچے کو کھول دینے پر ایک گرس یعنی ۱۴۴ چاک کی ملیں بر آمد ہونگی۔ ان کو پیکٹوں میں بند کر کے فروخت کریں۔ جو نوجوان اس تجارت کو کرنا چاہیں میں ان کی اس کام میں ہر طرح کی امداد کرنے کو تیار ہوں۔

## موٹر گریس کا آسان طریقہ

موٹر ٹانگوں۔ گاڑیوں کے دھروں میں جو گریس دی جاتی ہے غیر ملکوں سے لاکھوں روپوں کی آکر ہندوستان میں فروخت ہوتی ہے میں اس کے بنانے کا طریقہ اس کتاب میں درج کرتا ہوں تاکہ اس تجارت سے آپ بخوبی فائدہ اٹھائیں۔

| | |
|---|---|
| ہارڈ پیرافین (جسکی موم بتیاں بنتی ہیں) | ایک حصہ |
| کیسٹر آئیل (یعنی ارنڈی کا تیل) | " |
| دودھ پتھری کا نتھا آٹا یا سفیدی | " |

ڈیزل آئیل امریکن ڈیڑھ حصّہ
پچھلے پار ڈ پیرافین کو پگھلا کر اس میں ارنڈی
کا تیل ملا لیں پھر سفیدی یعنی قلعی یا سفوف دودھ
پتھری ملا دیں پھر بعد میں ڈیزل آئیل ملا کر
ٹھنڈا ہونے کے لیئے رکھدیں۔ سرد ہونے پر
گریس جم جائے گی۔ ڈبوں میں بند کرکے تجارت
کریں۔ ہارڈ پیرافین اور ڈیزل آئیل مٹی کے
تیل اور پٹرول کے ایجنٹوں کی معرفت بہت
سستے ملینگے ڈیزل آئیل بغیر بو کے گاڑھا مٹی
کا تیل ہوتا ہے۔

## مٹی کے تیل کی بُو دور کرنا

مٹی کے تیل کے سوداگر وائٹ آئیل کے
نام سے مٹی کا تیل بغیر بو کے تقریباً نو روپیہ
فی من کے حساب سے فروخت کر رہے ہیں۔ وہ
وائٹ آئیل خرید کر کام میں لا دیں۔ سر کو لگانے
کے خوشبودار تیل بنانے والے اپنے تیلوں میں
اتنی وائٹ آئیل کی ملاوٹ کیا کرتے ہیں۔
اگر تھوڑی مقدار میں کافور اور سوڈا کاسٹک

کو پانی میں حل کرکے مٹی کے تیل میں ملا کر دو چار دن دہی کی طرح ہر روز دو چار گھنٹے بلویا جائے تو مٹی کے تیل کی بو چلی جاتی ہے۔

## سرکہ کی شناخت اور تجارت

سرکہ کا استعمال ہر ایک مسلمان خورد و نوش میں روز بروز زیادہ ہوتا جا رہا ہے اور نئی نئی قسم کا سرکہ استعمال ہو رہا ہے۔ ذیل میں سرکہ کے چند نسخے لکھے جاتے ہیں جنہیں تیار کر کامیاب طریقے پر فروخت کیا جا سکتا ہے اور اس سے نفع بھی بہت ہوتا ہے۔

### انگوری سرکہ

انگور کے پانچ سیر رس کو مٹی کے برتن میں ڈال کر جوش دیں جب جھاگ آئیں تو ان کو ہٹا لیں ٹھنڈا کرکے کپڑے میں چھان لیں۔ اور مٹی کے برتن میں بند کرکے دھوپ اور شبنم کی جگہ پڑا رہنے دیں۔ جب جھاگ آجائیں تو اتار کر چھان لیں حتیٰ کہ جھاگ آنے بند ہو جائیں لیں بوتلوں میں بند کرکے فروخت کریں۔

# سرکہ سنگترہ

سنگترے کے دس سیر رس میں ایک تولہ نمک ڈال کر دو ماہ تک دھوپ اور کھلی جگہ پر پڑا رہنے دیں بعد میں چھان کر بوتلوں میں بھر کر فروخت کریں۔

# سرکہ فالسہ

آٹھ سیر عمدہ پختہ فالسہ کا پانی نکالیں اسے جوش دے کر کھلے منہ کے برتن میں رکھیں۔ جھاگ آنے پر چھان کر بوتلوں میں بھر لیں اور فروخت کریں۔

# گنے کا سرکہ

گنے کے عمدہ رس کو لے کر بڑے بڑے مٹکوں میں ڈالیں۔ ان مٹکوں کو زمین میں اس طرح گاڑیں کہ منہ کھلا رہے رس بھرنے کے بعد منہ ڈھک دیں۔ اس رس میں اور اشیاء بھی ڈالی جاسکتی ہیں۔ مثلاً جس قدر گلے سڑے پھل۔ ناشپاتی۔ سیب کیلے۔ وغیرہ جو کھانے کے مصرف کے نہ ہوں۔ ان میں ڈال دیں اور ایک من میں بقدر پاؤ بھر کے نمک طعام ڈالدیں

اور اُس رس کو سڑنے دیں تقریباً دو ماہ کے بعد اس کی سطح پر ایک موٹی تہ آجائے گی اُس کو اُسی طرح رہنے دیں اور سرکہ نہ نکالیں۔ جب یہ موٹی بالائی خود تہ نشین ہو جائے تو سرکہ نکال کر بوتلوں میں بند کر دیں سرکہ نہایت تیز اور معطر ہوگا اور خوش نما بھی

## چٹنی سنگترہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| سنگترے | ۲۰ عدد | عرق گلاب | ۸ چھٹانک |
| میٹھا دہی | ۴ سیر | سونٹھ | ½ " |
| نمک بقدر حاجت | | | |

سنگتروں کے چھلکے اُتار دیں اور ریشے اور بیج دور کر دیں پھر انہیں چٹنی کے برتن میں رکھدیں پھر اس میں کھانڈ ملی ہوئی دہی ڈال دیں۔ اور نمک بھی بقدر حاجت ڈال دیں۔ اور تمام اشیا کو اچھی طرح ملا دیں۔ اور پھر تھوڑا تھوڑا۔ تھوڑا عرق ملاتے جائیں اور ہلاتے جائیں سب سے آخر میں سونٹھ کا کپڑا چھان کیا ہوا سفوف ملائیں اگر میٹھا دہی نہ ملے تو دہی میں

کھانڈ ملا بئیں۔

# زیورات کو خوش نما بنانا

ہمارے گھروں میں سونے کے جو زیور ہوتے ہیں اُن کو صاف کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ ہائیڈرو کلورک ایسڈ تین حصہ۔ معمولی نمک ۶ حصہ اور پوٹاشیم نائی ٹریٹ ۱۲ حصے لے لیا۔ نائٹریٹ اور نمک کو باریک پیس کر سفوف کی صورت میں بنا لیا جائے۔ انہیں پہلے سے گرم کی ہوئی ایک پیالی میں رکھکر ایک دو منٹ تک چمچے سے ہلاتے رہیں۔ پھر تیزاب مذکور میں ایک اونس کھولتا ہوا پانی ڈالدیں اور اُسے اُس وقت تک جوش دیں جب تک یہ مرکب جوش کھا کر اُبل نہ جائے اس کے بعد سونے کے زیور کو جسے صاف کرنا مقصود ہو اس سیال مرکب کے رنگ کو پانی ملا ملا کر ہلکا کرتے جائیں اور چند بار زیور کو اس میں ڈبو ڈبو کر باہر نکالتے رہیں زیور بہت خوش نما ہو جائے گا بعد ازاں اُسے صاف پانی سے دھو کر خشک کر لیا جاوے۔

# واٹر پروف سیمنٹ

ایک قسم کا سیمنٹ جس سے خاطر خواہ نتائج حاصل ہوتے ہیں۔ اس طرح بنایا جاتا ہے کہ زنکسکلورائیڈ یا نوشادر اور میگنا نیشم کلورائیڈ تو آپس میں ملا کر زنک آکسائیڈ اضافہ کرتے ہیں اس کے بعد پسا ہوا گنج اس پر ملاتے ہیں سیمنٹ کے تیار ہو جانے پر برش یا کپڑے کے ساتھ اس کو لگاتے ہیں پانی کے لگنے سے یہ سخت ہو جاتا ہے۔ اور زوال بعد اس پر پانی کا اثر نہیں ہونے پاتا۔

## گنج پر چاندی چڑھانا

ایک حصّہ سلور نائٹریٹ کو آٹھ حصّہ آبِ مقطر میں حل کریں اور حل مذکورہ کو برابر دو حصوں میں جس کی تہ میں نائٹ ریٹ رہ گیا ہو اس میں امونیا سلوشن ملا دیں۔ تاکہ پس ماندہ مادہ حل ہو جائے اور دوسرے میں خالص کاسٹک پٹاش جو بلحاظ ایک حصہ پٹاش بہ مقدار سولہ حصّہ آبِ مقطر سے بنا ہو۔ اگر پس ماندہ

آب بھی کچھہ باقی رہ گیا ہو۔ تو احتیاط سے اونیا
میں ملائیں اور کھرل کو خوب ہلاتے رہیں
اس کے بعد باقی سلور سلیوشن اُس میں ملا
دیں اور زائد پانی ملاکر لوشن دوسو حصے
سیاہی بنا ڈالیں۔ اب ایک حصہ شکر بیس حصّہ
پانی میں شامل کریں نوے فیصدی الکحل
کے چند قطرے اس میں ملا دیں اور آپس میں
حل کو ملا دیں۔

## سیفن بلیو بلیک سیاہی

| | | |
|---|---|---|
| سفوف مازو | ۱۵ | حصے |
| زنگار (سلفیٹ آف آئرن) | ۵ | " |
| لوہ چون (آئرن فلنگ) | ۴ | " |
| نیل (انڈیگو) | ½ | " |
| سلفیورک ایسڈ | ۳ | " |
| پانی | ۲۰۰ | " |

مازوؤں کو کافی پانی میں ڈال کر جوش دیا جاتا
ہے اس کے بعد فلٹر کر لیا جاتا ہے باقی ماندہ
پانی میں زنگار کو حل کر لیا جاتا ہے۔ اور نیل کو

سلفیورک ایسڈ میں گھول لیا جاتا ہے۔ پھر آخرالذکر معمولی زنگار میں شامل کر لیا جاتا ہے اور باقی ماندہ ایسڈ میں لوہ چرن ڈال دی جاتی ہے چند روز کے بعد اُسی مکسچر کو چھان لیا جاتا ہے اور اُسے محلول مارروں میں شامل کر لیا جاتا ہے اب سیاہی بنتا ہوئی سمجھنی چاہیے۔

## انجینئروں کیلئے سستا صابن

حسب ذیل نسخہ جات کے ذریعہ موثر بنائے جاسکتے ہیں جو انجینئروں اور ایسے اصحاب کے لئے مفید ہوتے ہیں جنہیں اسی قسم کا کام کرنا پڑتا ہے۔ کاسٹک سوڈا پاؤ ڈرام یا پانچ پونڈ لے کر ایسے برتن میں ڈال دیں جس میں دو گیلن پانی ہو اور اس وقت تک ہلاتے رہو جب تک کہ حل نہ ہو جائے اور اسی طرح جو بالائی تیار ہو اُسے پڑا رہنے دو حتیٰ کہ سرد ہو جائے اس کے بعد ایک بڑے برتن میں آہستہ آہستہ آگ پر ۳۵ پونڈ چربی پگھلاؤ پھر علیحدہ پانچ پونڈ چائنا کلے ملاؤ اور اس قدر پانی اس

میں شامل کر دو کہ سخت بالائی کی طرح بن جائے
جس وقت چربی پگھلاؤ اُس وقت اُس میں
سلیکا اور چائنا کلے ڈال دو۔ اور اُس وقت
تک ہلاتے رہو۔ کہ ایک جان ہو جائے۔ اس
طرح نرم صابن کو بکس میں ڈال دو اور کسی
گرم جگہ پر ڈھانپ کر ۲۵ گھنٹے تک رکھو جب تم
کڑ سکڑا بن جائے تو اُسے کاٹ لو اور حسب
ضرورت اسے ٹھپّہ میں چھاپ لو۔ پگھلانے
کا عمل احتیاط سے کیا جائے۔ کافی گرمی صرف
چربی پگھلانے وقت استعمال کرو۔

## المونیم کی اشیاء کو چمکانا

ہلکے سے پوٹاش کے سلیوشن (محلول) میں المونیم
کی اشیاء بھگو دو پھر پانی سے دھو کر صاف کر لو
اور کپڑے سے سکھا لو۔ بعدہٗ انہیں نصف منٹ
تک کاسٹک سوڈے کے سخت سلیوشن میں ڈالو
ملکر سلیوشن میں دس فیصدی کے قریب عام نمک
ڈال دینا چاہیئے۔ اشیاء کو پھر نکال کر برش
کر دو۔ اور ایک بار پھر سوڈے کے پانی میں

نصف منٹ تک ڈبو دو۔ جب اس میں تیز گیس پیدا ہونی شروع ہو جائے اور اشیاء کو کافی پانی میں بھگو کر دھو ڈالیں اور پھر لکڑی کے برادے میں سکھا لو۔ اس طرح کرنے سے المونیم میں چاندی جیسی چمک پیدا ہو جائے گی۔

## لکڑی کیلئے سفید پینٹ

لکڑی کے لیے حسب ذیل طریقے سے پینٹ تیار کیا جاتا ہے (پہلا کوٹ) وائٹ لیڈ ایک سو پونڈ لینڈ آئل (خام) چار گیلن۔ تارپین ایک گیلن۔ جاپان ڈرائیر ایک پینٹ (دوسرا کوٹ) وائٹ لیڈ ایک سو پونڈ۔ تیل السی (خام) $3\frac{1}{2}$ گیلن تارپین ایک پینٹ جاپان ڈرائیر ایک پینٹ۔

# برقی چیزیں

جستی چادر جو ذرا موٹی ہو اُس کی کتریں ڈیڑھ ڈیڑھ انچ لمبی اور ½ انچ چوڑی کریں اور تانبہ کی تار ۱۸ یا ۱۶ نمبر کی لے کر اُس کے ایک یا دو فٹ کے ٹکڑے کریں نیز تھوڑی سی فلالین لے کر اُس کے بھی ٹکڑے جو کہ تین انچ لمبے اور ¾ انچ چوڑے ہوں کاٹ لیں اب ہر ایک فلالین کے ٹکڑے جست کے ایک ایک ٹکڑے پر لپیٹ دیں اور اُن جست کے لپٹے ہوئے ٹکڑوں کے اردگرد چار چکر تانبے کے تار کے لپیٹ دیں یہ خیال رکھیں کہ تانبے کی تار کہیں جست سے نہ لگ جائے اور جس قدر ٹکڑے اس مطلب کے لئے درکار ہوں ایک ہی تار سے لپیٹ لیں۔ عموماً تین ٹکڑے ہی کافی ہیں پھر موم جامہ کا اس قدر لمبا ٹکڑا لیں جس قدر کہ کمر کے گرد لپیٹا جا سکے اور اس قدر چوڑا ہو کہ دوہرا کرنے سے جست

کے ٹکڑے اس میں سما سکیں۔

اس موم جامہ میں جست کے ٹکڑوں کو جو تار سے بندھے ہوئے ہیں اس میں جوڑ کر پیٹی تیار کریں۔ تانبے کی تار کے دونوں سروں پر ایک ایک بٹن لگا دیں اور موم جامہ کے ٹکڑے کے وسط میں ایک سوراخ کر کے وہاں ایک پیتل کی چھوٹی سی نالی رکھ دیں اور موم جامے کو دوہرا کر کے پہیڑی کے اوپر سے نے جاکر دونوں سروں کو سی دیں۔ یہ تین سیلوں والی بجلی کی پیٹی تیار ہو گئی۔

یہ پیٹیاں جوڑ درد بے قراری دل و دماغی انتشار کے رفع کرنے کے لئے بیحد مفید ہیں اور ہندوستان میں تیس چالیس روپوں میں ولایت سے آ کر بکتی ہے

یہ پیٹی جس کا ہم نے طریقہ بیان کیا ہے موجودہ مارکیٹ کی پیٹیوں سے بدرجہا افضل اور عمدہ ترہے۔ اور بہت تھوڑے دام میں تیار ہو سکتی ہے۔

طریقہ استعمال ۔ سلفیورک ایسڈ ایک اونس۔ پانی ایک کوارٹ دونوں کو ملالیں یہ ایک محلول تیار ہو جائے گا۔ بوقت ضرورت پیٹی کے سوراخ کے ذریعہ تھوڑا سا محلول ڈالیں تاکہ فلالین کے ٹکڑے تر ہو جائیں۔ اگر زیادہ پڑ جائے تو پیٹی کے سوراخ کے ذریعہ بہا دیں یہ پیٹی جسم پر اس طرح باندھیں کہ جلد کو چھیلی رہے یعنی اندر کی طرف ہونے چاہئیں۔ اگر بجلی کی لہر بہت تیز ہو جائے۔ اس محلول میں کسی قدر پانی اور ڈال کر ذرا ہلکا کریں۔ ایک دفعہ کا ڈالا محلول کئی دن تک کام دے گا۔ جب کمزور ہو جائے تو تھوڑا سا محلول اور ڈال دیں۔

## بجلی کی انگوٹھی

سونے چاندی یا پیتل وغیرہ کسی دھات کی انگوٹھی حسب منشا بنوا لو اور اس کے نگینہ کے مقام پر چھوٹے چھوٹے سوراخ اس شکل (:::) کے بنواؤ پھر ان سوراخوں کے برابر چوڑائی کے تانبا

وجست کے تار ٹھوک کر اوپر نیچے ریتی سے رگڑ کر پالش کر دو۔ جب یہ انگوٹھی ہاتھ میں پہنی جائے گی تو ایک قسم کی بجلی پیدا ہونی شروع ہو گی۔

یہ بجلی انسانی جسم کی بجلی سے مل کر اپنا عجیب و غریب اثر دکھاتی ہے اور کئی امراض جن کا تعلق خون سے ہے۔ مثلاً بواسیر خونی کثرتِ حیض۔ نکسیر۔ خون کی قے۔ وغیرہ کو آناً فناً روک دیتی ہے۔ خون صاف ہو جاتا ہے۔ مردہ نسوں میں جان پیدا ہو جاتی ہے جسم میں بیماریاں بہت کم پیدا ہوتی ہیں قوتِ مردمی میں تحریک پیدا ہوتی ہے۔ غرضیکہ نہایت ہی کارآمد چیز ہے اشتہاری لوگ ایسی ہی انگوٹھیوں کے اشتہار دیکر ہزاروں روپے کما رہے ہیں۔ آپ بھی تیار کرکے فائدہ اٹھائیں۔

---

## بجلی کے ذریعے گلٹ

اگرچہ اس کے ذریعے سے کم قیمت دھاتوں پر

سونے چاندی کا گلٹ کرسکتے ہیں جس سے زیورات مثلاً انگوٹھی بٹن وغیرہ کے اصلی سونے کے معلوم ہونگے۔ غریبوں اور سفید پوشوں کے لئے کم خرچ بالا نشین بہتر ہے۔ جو صاحب اس کام کو کرنا چاہیں مفصلہ ذیل سامان مہیا کریں۔

شیشہ کے گلاس تین عدد۔ کاربن برش تین عدد جست کی موصلی تین عدد۔ تانبے کے تار چار عدد ودیگر ادویات مندرجہ عمل گلٹ سازی

---

## بیٹری بنانے کا طریقہ

تیزاب گندھک ایک حصہ۔ پانی آٹھ حصے دونوں کو ملا کر شیشہ کے گلاسوں میں نصف تک ڈال دیں اور تانبے کے تاروں کے ایک سرے سے جست کی موصلی اور دوسرے سرے سے کاربن برش آجائے لیکن یہ احتیاط ضروری ہے کہ دونوں چیزیں گلاس میں الگ الگ رہیں۔

اب ایک گلاس اور شیشے کا لے کر اس میں مندرجہ ذیل شلیوشن ڈالیں

سنڈ نائٹ ربیٹ ایک تولہ نو دو اونس پانی

پانی میں حل کریں اور اس میں ایک اونس نمک
کا پانی ڈالیں۔ تھوڑی دیر میں چاندی کی پھٹکیاں
نیچے تک جاویں گی اور پانی کے نیچے بیٹھتی جاویں گی
پھر نمک کا پانی نتھار کر پھینک دیں اور پانچ سات
بار پانی سے دھو ڈالیں تاکہ نمک کا اثر جاتا رہے
اب یہ تہ نشین چاندی ایک تولہ پوٹاشیم سائناڈ
۵ تولہ۔ پانی ایک بوتل۔ اول نصف بوتل میں
چاندی تہ نشین حل کریں اور باقی نصف بوتل
میں پوٹاش حل کرکے دونوں کو یکجا کریں
اور گلاس میں نصف تک ڈال کر ذیل کے طریقہ
سے گلٹ کریں۔

جس چیز پر گلٹ کرنا ہو اسے خوب صاف کرکے
جست کی موصلی والے تار سے باندھ دیں اور کاربن
برش والے تار سے چاندی کا ٹکڑا باندھ دیں
اب دونوں اشیاء کو چڑھتے گلاس کے سلیوشن
میں جو آخر میں بنایا گیا تھا ڈالیں۔ چند منٹ
میں چیز مطلوبہ پر نہایت خوش نما چاندی کا گلٹ
چڑھ جائے گا۔ جتنی دیر سلوشن میں رکھو گے اتنی ہی
موٹی تہ چاندی کی چڑھے گی۔ جب حسب منشا اندازہ

کی چاندی چڑھ جائے تو پھر تار سے علیحدہ کرلیں

## بجلی کی روشنی

مندرجہ بالا طریقے سے بیٹری تیار کر کے بجلی کے لیمپ کا بلب تار سے باندھ دیں تو خوب روشنی ہوگی۔ جہاں بجلی کی روشنی میسر نہ ہو اس طریقے سے گھر میں روشنی بجلی تیار کر کے روشنی پیدا کر سکتے ہیں۔

## پھلوں اور ترکاریوں کو محفوظ رکھنے کی صنعت

سردی کے باعث جراثیم کی نشو نما رک جاتی ہے مگر گرمی جراثیم کو تلف کر ڈالتی ہے۔ جراثیم کو ہلاک کرنے کے لیے مختلف درجہ تک گرمی پہنچانی پڑتی ہے عام طور پر ۲۱۲ فارن ہیٹ تک کی گرمی پہنچائی جاتی ہے۔ پانی کو مختلف درجہ کی حرارت پہنچانے سے جراثیم ہلاک ہو جاتے ہیں۔

عام طور پر دو قسم کی گرمی پہنچائی جاتی ہے۔ اول ڈرائی ہیٹ۔ یعنی خشک گرمی اور دوسرے سٹیم کی گرمی۔ اشیاء کو ڈبوں میں محفوظ کرتے وقت صرف آخرالذکر گرمی ہی استعمال کی جاتی ہے

# برتن یا ڈبے

جس برتن میں کوئی چیز محفوظ رکھنی منظور ہوتی ہے۔ وہ اکثر شیشے کے مرتبان۔ شیشہ کی بوتل یا ٹین کے ڈبے ہوتے ہیں۔ اُن کے سائز اور شکلیں حسب ضرورت مختلف ہوتی ہیں۔ کونسا برتن کس شے کے لیے استعمال کیا جائے۔ اس کا انحصار شے گاہک اور قیمت پر ہوتا ہے۔

بعض اشیاء ایسی ہوتی ہیں جو شیشے کے برتن میں ہی اچھی طرح محفوظ رہ سکتی ہیں۔ لیکن کئی اشیاء ایسی ہوتی ہیں جن کے لئے ٹین کے ڈبے ہی موزوں ہوتے ہیں۔

## شیشے کے برتن

پہلے پہل صرف شیشے کے برتن ہی استعمال ہوا کرتے تھے۔ اب بھی گھریلو استعمال کے لئے اور مخصوص اشیاء کے لئے انہیں کا استعمال کیا جاتا ہے۔ یہ برتن مختلف اشکال اور سائز کے ہوتے ہیں۔ انہیں مرتبان یا بوتلیں کہتے ہیں۔

شیشہ کے برتنوں میں بعض نقائص بھی ہوتے

ہیں ۔یعنی قیمت کے لحاظ سے گراں ہوتے ہیں
آسانی کے ساتھ ٹوٹ جاتے ہیں ان کے
استعمال میں سخت احتیاط ملحوظ رکھنی پڑتی ہے
نسبتاً ٹین کے ڈبوں سے وزنی ہوتے ہیں
بھاری اور نازک ہونے کے باعث پیکنگ اور
کرایہ پر زیادہ خرچ اُٹھتا ہے ۔
مگر ٹین کی نسبت اس میں متعدد فوائد بھی
ہیں ۔ یعنی زیادہ دلکش اور خوبصورت ہوتے
ہیں اور اندر کی شے صاف نظر آتی
ہے شے کا اس پر یا اس کا شے پر کوئی اثر
نہیں ہوتا ۔ اور ان کو بند کرنے میں زیادہ
آسانی رہتی ہے ۔

## ٹین کے برتن

متعدد فوائد کے باعث ٹین کے ڈبے تجارتی
کار دبار میں نسبتاً عام و ہر دلعزیز ہوگئے ہیں ۔
اور ان کے ٹوٹ جانے کا خطرہ بہت کم ہے
ان کو حسب ضرورت حرارت پہنچائی جا سکتی ہے
صرف مشینری کے ذریعہ انہیں حسب پسند شکل

دی جا سکتی ہے۔ وزن میں ہلکے اور قیمت میں ارزاں ہوتے ہیں۔ ان میں بڑا بھاری نقص یہ ہوتا ہے کہ ان پر تیزاب کا اثر بہت جلد ہوتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ انہیں بہتر بن قرار نہیں دیا جا سکتا۔

## مصالحہ کی تیاری

مصالحہ کو برتن میں بھرنے سے پیشتر کئی کام سرانجام دینے پڑتے ہیں۔ مثلاً انتخاب کرنا۔ صاف کرنا۔ چھیلنا۔ گودا نکالنا۔ چوکنا۔ کاٹنا اور چھلکا اتارنا۔ جس وقت مصالحہ مکمل طور پر تیار ہو جاتا ہے تو پھر اسے پیکنگ کے لئے بھیج دیا جاتا ہے۔

## پیکنگ

اس کے بعد شیشہ یا ٹین کے برتنوں میں پیکنگ کے لئے بھیج دیا جاتا ہے۔ پیکنگ دو قسم کا ہوتا ہے۔

گرم پیکنگ اور سرد پیکنگ اول الذکر میں ٹین گرم گرم اشیاء سے بھر دئے جاتے ہیں۔ پھر

ڈبل سٹیم کے ذریعہ انہیں پیک کیا جاتا ہے۔ اور سٹور ہؤس میں بھیج دیا جاتا ہے۔

بھرے ہوئے ٹین کی ہوا نکالنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ سرد پیکنگ میں مقررہ شے برتن میں ڈال دی جاتی ہے پھر اُن پر حسب ضرورت سیرا ڈال دیا جاتا ہے اور سرد حالت میں ٹین کے برتن کو بند کر دیا جاتا ہے پھر سرد برتن کی ہوا نکال دی جاتی ہے یہ کام گرمی یا مکینیکل طریقے سے سرانجام دیا جاتا ہے پھلوں سبزیوں اور دودھ وغیرہ بحالت میں اول الذکر طریقہ برتا جاتا ہے۔ ہوا خارج کرنے کا یہ مطلب ہوتا ہے کہ برتن خراب نہ ہو شے مکمل سڑ نہ جائے شے کا کیمیائی اثر برتن پر نہ ہو دس یا اس سے زیادہ منٹ تک ہوا خارج کرنے کا عمل جاری رکھا جا سکتا ہے۔ تیار ہو چکنے پر برتنوں کو ٹھنڈا کر کے لیبل لگا دئے جاتے ہیں اور روانگی کے لئے پیک کر کے مارکیٹ میں بھیج دیے جاتے ہیں۔

اگر مناسب اور ضروری امداد پہنچائی جائے

تو پھلوں اور ترکاریوں کو محفوظ رکھنے کی صنعت
چند سال کے اندر بہت ترقی کر سکتی ہے۔ اس کام
کو کرنے کے لیے کسی نئی ایجاد کی ضرورت نہیں
ہندوستان کو جس چیز کی ضرورت ہے وہ یہ
ہے کہ امریکہ وغیرہ ممالک کی طرح اس کام
کو سائنٹیفک طریقہ پر سر انجام دیا جائے۔
امریکہ میں چار ہزار کار خانے اس کام کو چلا
رہے ہیں۔ اور ہر سال ۱۴ ارب ٹین تیار
کر کے دنیا میں بھیجے جاتے ہیں۔

## روح گلاب

ایک سیر گلاب کے پھولوں میں آٹھ سیر پانی
ڈال دیں۔ اور عرق کشید کریں۔ حاصل شدہ
عرق میں تیسری بار پھر نصف سیر پھول ڈال کر
عرق کشید کریں۔ اب جو چیز تیار ہو گی وہ اصلی
روح گلاب ہو گی۔ اور بازاری روحوں سے
بدرجہا بہتر ہو گی۔

## ٹوتھ پیسٹ

صاف شہد　　　　　نشتو ڈرام

اورس روٹ ۱۰ ڈرام
پریسی پیٹیڈ چاک ۱۰۰ ،،
جریئم آئیل اف میس ۵۵ قطرے
عرق گلاب بقدر ضرورت۔ جس قدر ڈالنے سے پیسٹ بن جائے۔

ان سب کو ایک جان کریں دانتوں کے لئے کریم تیار ہے۔ شہد میٹھا پن کرنے کے لئے چاک دانتوں پر چمک کرنے کے لئے ڈالی جاتی ہے باقی تین عدد خوشبویات ہیں۔

یہ انگریزی دوائیں انگریزی دوا فروشوں سے مل سکتی ہیں۔ اور گھر پر تھوڑی محنت سے یہ کریم تیار ہو سکتی ہے۔

# تلی کا تیل صاف کرنے کی ترکیب

تلی کے تیل میں اینی مل چارکول (ہڈی کا کوئلہ) ڈال کر ۱۵ یوم دھوپ میں رکھیں اور پھر اس کو فلٹر کریں جس قدر تیل صاف کرنا ہو اس کا $\frac{1}{4}$ حصہ اینی مل چارکول باریک پیس کر ڈالنا چاہئیے۔

# دستی کاپنگ پریس

(۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| گلیسرین | ۱۲ تولے | سریش | ۲ تولے |
| پانی | ۲½ ،، | کھانڈ | ۲ ،، |

(۲)

| | | | |
|---|---|---|---|
| پانی | ۱۰ چھٹانک | ڈکسٹرین | ۱½ چھٹانک |
| کھانڈ | ۲ ،، | سریش | ۱۵ ،، |
| گلیسرین | ۱۵ ،، | زنک آکسائڈ | ۱½ ،، |

(۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| سریش | ۱۰ اونس | پانی | ۴۰ اونس |
| گلیسرین | ۱۳۰ ،، | بیریم سلفیٹ | ۵ ،، |

پہلے سریش کو پانی میں نرم آگ پر گرم کر لیا جاتا ہے اور بعد میں دیگر اشیاء ملا کر قوام کر لیا جاتا ہے اور اصل خصوصی اشیاء گلیسرین اور سریش ہی ہیں۔ باقی اشیاء شامل کرنے کا صرف اتنا ہی فائدہ ہے کہ پریس صاف کرنے میں خاصی آسانی ہو جاتی ہے اور سطح نمایاں ملائمت پکڑتی ہے۔ اس لئے تین نسخے

درج کیئے جاتے ہیں۔ جو نسخہ ناظرین کے تجربے میں اچھا ثابت ہو اُس پر عمل کریں۔ جہانتک ممکن ہو سکے گلیسرین صاف اور ستھرا استعمال کریں

## کاپنگ پریس کی سیاہیاں

بعض اوقات عام سیاہیوں سے لکھ کر بھی کاپیاں حاصل کی جاتی ہیں۔ لیکن پھر بھی اس کے لیئے خاص قسم کی سیاہیاں ہونی لازمی ہیں۔ خاص سیاہیاں بھی کئی رنگوں میں تیار کی جا سکتی ہیں۔ لیکن جس قدر شوخ رنگ کی سیاہی حاصل کی جاوے گی اُسی قدر کاپیاں زیادہ حاصل ہوں گی اس مطلب کے لیئے شوخ سیاہیوں میں جامنی رنگ کا درجہ اونچا رکھا گیا ہے۔ نسخے حسب ذیل ہیں

### (۱) کالے رنگ کی سیاہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| بھولا سیاہی (کاجل) | بیس تولہ | | |
| جامنی رنگ | ۵ ؍؍ | | |
| گلیسرین | ۳۰ تولہ | گوندکیکر | ۵ تولہ |
| الکوحل | ۲۰ تولہ | | |

## (۲) نیلے رنگ کی سیاہی

| | | | |
|---|---|---|---|
| عمدہ نیل | ۱۰ تولہ | پانی | ۸۵ تولہ |
| گلیسرین | ۴ " | الکوحل | ۱۰ تولہ |

کمزور کیا ہوا اسیٹک ایسڈ ایک تولہ بذریعہ حرارت حل کریں۔

(۳)

| | | | |
|---|---|---|---|
| عمدہ جامنی رنگ | ۲ تولہ | الکوحل | ۲ تولہ |
| کھانڈ | ۲ " | گلیسرین | ۴ " |
| پانی | ۲۴ " | | |

الکوحل میں جامنی رنگ حل کریں اور بعد میں گلیسرین شامل کر دیویں اور کھانڈ کو پانی میں حل کر دیویں اب دونوں سولیوشن کو پانی میں حل کر لیویں۔

## پروبس درست کرنا

بعض اوقات اس کا مرکب نرم ہو جایا کرتا ہے۔ تو اکثر اس مصالحہ کو دوبارہ آگ پر پگھلا کر ٹھیک کر لیا جاتا ہے۔ لیکن یہ طریقہ بعض اوقات

مفید ثابت نہیں ہوتا۔ مصالحہ کو سخت کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ اس کو صاف سطح پر الکوحل ڈال دینے سے مصالحہ سخت ہو جاتا ہے اور پریس دوبارہ قابل استعمال بن جاتا ہے۔

## ڈکسٹرین

ایک قسم کا لعاب دار مادہ۔ جو گیہوں اور آلوؤں کے مایا کو بھون کر بنایا جاتا ہے اور ڈاک خانے کی ٹکٹوں پر لگایا جاتا ہے۔

زنک اوکسائڈ۔ دکشتہ جست بذریعہ آکسیجن، ایسیٹک ایسڈ۔ (تیزاب سرکہ)

## مصنوعی آبنوس

مندرجہ ذیل اشیاء کے مرکب سے لکڑی کو آبنوسی بنایا جا سکتا ہے

عمدہ لاگوڈ ۱۰ حصے

پانی جو اس قدر اوٹائے جانے سے نصف رہ گیا ہو ۱۰۰ حصے۔ معمولی پھٹکری کا سلیوشن جو اتنا پانی ڈال کر پکایا جائے جس سے زیادہ پانی جذب نہ ہوسکے

## پانی چھلنی میں سے نہ گرے

اگر گھی کنوار کا لعاب پانی میں اچھی طرح ملا دیں اور تمام پانی گاڑھا سا ہو جائے تو اس وقت اس پانی کو چھلنی میں ڈال دو وہ ہرگز ہرگز نہ گرے گا۔ اور لوگ یہ دیکھکر بہت تعجب کرینگے۔

---

## چھلّا ہوا میں لٹکا دینا

ایک باریک سا دھاگا لو اور اس کو نمک کے پانی میں اچھی طرح تر کرکے سایہ میں خشک کر لو

جب دھاگا خشک ہو جائے گا تو وہ اکڑ کر بہت سخت ہو جائے گا۔

اس تاگے کے ایک سرے میں چھلا باندھ دو۔ اور اس کے دوسرے سرے کو اوپر کسی چیز سے باندھ دو۔ یہ کام ایسی جگہ ہونا چاہیئے جہاں زیادہ ہوا نہ ہو۔

جب چھلا ہلنا بند ہو جائے تو نیچے سے تاگے میں آگ لگا دو۔ تاگہ وہ بس جائے گا اور چھلا اسی طرح لٹکا رہے گا۔

# زکام دور کرنے کی دوا

ایک چھوٹی سی شیشی لو اس میں نوشادر ۔ پانی اور چونا ڈال کر خوب ہلاؤ ۔ جب وہ تینوں چیزیں اچھی طرح مل جائیں تو اس کو سونگھو خوب چھینکیں آئینگی اس طرح کچھ عرصہ کے بعد زکام بالکل دور ہو جائے گا ۔

## نسخہ اور وزن

| | |
|---|---|
| نشادر | ایک تولہ |
| چونا | ایک تولہ |
| پانی | ۳ تولہ |

اس نسبت سے کم نسخہ بھی تیار ہو سکتا ہے ۔ اس کو بار بار سونگھنے سے نزلہ اور زکام کی شکایت جاتی رہتی ہے ۔ دماغ کھل جاتا ہے ۔ مغز کی تمام رطوبت بالکل بہ جاتی ہے اور سر ہلکا ہو جاتا ہے مجرب ہے ۔

یہ جذب کا اثر کرتا ہے نہایت ہی مفید نسخہ ہے ۔

# قبض کشا چٹنی

بچوں کے لئے اور بڑوں کے لئے یکساں مفید ہے۔ اس کے استعمال سے پیٹ کا درد پیچش دور ہو جاتی ہے کبھی بدہضمی نہیں ہوتی بھوک زیادہ لگتی ہے اور خوراک کے ہضم کرنے میں بہت زیادہ مفید ہے۔ اس کے استعمال سے بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے کم داموں میں گھر پر بنا کر رکھ لو اور روزانہ دو وقت کھانے کے بعد استعمال کرو

## نسخہ

| | | |
|---|---|---|
| اجوائن | | ایک چھٹانک |
| نوشادر | ۲ | تولہ |
| سہاگہ | ۳ | ،، |
| ثناء | ½ | چھٹانک |
| چھوٹی ہڑ | ۱ | ،، |
| بڑی ہڑ | ۱ | ،، |
| کالا نمک | ۲ | تولہ |
| لاہوری نمک | ۱ | ،، |

## بنانے کا طریقہ

پہلے سہاگہ کو آگ پر رکھکر اچھی طرح بھون لو۔ وہ سب کھیل کھیل ہو جائے گا۔

اس کے بعد دونوں قسم کی ہڑوں کو ہاون دستہ میں اچھی طرح کوٹ لو۔

جب وہ باریک ہو جائے تو اس میں جلا ہوا سہاگہ شامل کر لو۔ اس کے بعد اجوائن ڈال کر خوب اچھی طرح کوٹو۔

جب وہ باریک ہو جائے تو نوشادر بھی ملا لو اور خوب باریک کر لو۔ اس کے بعد دونوں قسم کے نمک ڈال کر پھر کوٹو۔ اتنا کوٹو کہ یہ تمام چیزیں ایک ہو کر سفوف ہو جائیں اچھی طرح کوٹنے کے بعد اس کو ایک باریک کپڑے میں چھان لو اور سنبھال کر رکھلو۔

کھانا کھانے کے آدھے گھنٹہ کے بعد ایک تولہ روزانہ استعمال کرو ٭

---

# پھولوں کا رنگ بدلنا

یہ بھی ایک عجیب و غریب طریقہ ہے لوگ اس تماشہ کو دیکھکر بہت حیران ہوتے ہیں اور وہ بہت زیادہ تعجب کرتے ہیں۔

پھولوں کا رنگ بڑی آسانی سے بدلا جاتا ہے۔ اور لوگ پھولوں کا رنگ بدلا ہوا دیکھ کر تعجب کرنے لگتے ہیں۔

## طریقہ

ایک رنگین پھول لو اور اس کو گندھک کا دھواں دو۔ اس کا رنگ بالکل بدل جائے گا اور وہ سفید سا ہو جائے گا۔

لوگ پھول کا بدلا ہوا رنگ دیکھکر بہت حیران ہونگے اور وہ خوب آپ کی تعریف کرینگے۔ اگر پھول کو اصلی حالت میں لانا ہو تو اس پھول کو نمک کے پانی میں ڈال دو اصلی حالت پر آجائے گا۔

اپنے دوستوں کو یہ تماشہ دکھاؤ۔ وہ یہ دیکھکر بہت خوش ہونگے

# سیب کا مربّع

کھانڈ ۲ سیر پانی ایک سیر
سیب ایک سیر

## بنانے کا طریقہ

اول اچھی طرح سیبوں کو چھیل لو اور اس کو برابر کے دو حصوں میں کاٹ کر تقسیم کر لو جب سیب کٹ جائیں تو کھانڈ کو ایک برتن میں ڈالو اور اس میں پانی بھی ڈالو۔

اس کے بعد اس برتن کو چولھے پر رکھدو اور آگ جلا دو۔

کھانڈ پکنے لگے گی جو میل اوپر آجائے اس کو ایک کپڑے سے صاف کرتے جاؤ۔ اور نکالتے جاؤ۔ جب کھانڈ اچھی طرح پک جائے اور اس میں سے تار سا نکلنے لگے اس وقت سیبوں کے ٹکڑے ڈال کر رکھدو۔ اور اس برتن کو چولھے پر سے اتار لو۔ دو چار دن رکھا رہنے دو۔ اس کے بعد اس مربّع کو استعمال کرو۔

# پھلوں کو بہت عرصہ تک تازہ رکھنا

آم۔ اس کی اس جگہ پر جہاں سے کہ یہ توڑا گیا ہے اور اس جگہ جہاں کہ شاخ کا نشان موجود ہے موم لگا دو۔ اور پھر اس کو شہد میں ڈال دو۔ شہد اتنا ہو کہ یہ ڈوب جائے اب جس وقت بھی اس کو نکالو گے یہ تازہ ہوگا اس طرح ہر قسم کا پھل بہت عرصہ تک تازہ رہ سکتا ہے۔ اور سڑ نہیں سکتا۔

دوسرے موسموں میں ان پھلوں کو نکالو اور خوب دل بھر کر استعمال کرو۔ دوستوں کو کھلاؤ وہ خلاف موسم کا پھل کھا کر بہت حیران ہونگے اور بہت زیادہ تعجب کرینگے۔

مندرجہ بالا ترکیب سے پھل بحفاظت ایک عرصۂ مدید تک رکھے رہتے ہیں۔ کیونکہ ان پر ہوا کا اثر نہیں ہوتا۔ اس لئے وہ گلنے سڑنے سے بالکل محفوظ رہتے ہیں ٭

# خوشبودار تمباکو کی خوردنی گولیاں

پتے کا بہت اچھا تمباکو بازار سے لو اور اس کو کوٹ کر پانی میں ملا کر چار دن تک اچھی طرح رکھا رہنے دو۔ جب چار دن گذر جائیں تو ایک کپڑے میں چھان لو۔ تمباکو کا سب رس نکل جائے گا اب اس عرق کو خوب ایک برتن میں ڈال کر پکاؤ اور ہلکی آگ روشن کرتے جاؤ۔ یہاں تک پکاؤ کہ بالکل قوم سا ہو جائے جب یہ گاڑھا ہو جائے تو اس میں عرق کیوڑہ اور عرق گلاب ملا کر سرد ہونے کے لیے رکھ دو۔
تھوڑی دیر بعد یہ قوام سرد ہو کر سخت ہو جائے گا۔ اب اس کی گولیاں بنا لو اور اوپر طلائی یا نقرئی ورق لگا دو نہایت ہی عمدہ خوردنی تمباکو کی گولیاں بن کر تیار ہو گئیں۔
اگر ان کو فروخت کرنا چاہو تو شیشوں میں بھر لو

# برتن کو چمکانا

اگر برتن بہت زیادہ پرانے اور میلے ہوگئے ہوں اور وہ دیکھنے میں برے معلوم ہوتے ہوں تو ان کو چمکانے کے لئے ذیل کا نسخہ بنا لو

نسخہ

سوڈا کاسٹک ایک پاؤ

پانی سوا سیر

پانی میں سوڈا کاسٹک ڈال دو اور اس کو اچھی طرح کھلنے دو۔

اس کے بعد برتن کو اچھی طرح مانجھ کر سوڈا کاسٹک کے پانی میں ڈال دو اور کچھ عرصے اس میں پڑا رہنے دو۔ پھر نکال لو اور اس پانی سے برتنوں کو دھو لو۔ برتن خوب چمک جائینگے

اب ان پر قلعی کرا لو بڑے خوبصورت معلوم ہونگے۔ اور قلعی بھی ان پر بہت اچھی ہو جائے گی

---

# پانی میں آگ کا شعلہ

یہ بھی ایک عجیب و غریب تماشہ ہے جس کو دیکھکر لوگ بہت حیران ہوتے ہیں۔ اور وہ بہت زیادہ تعجب کرتے ہیں۔

ایک انگریزی دوائی فاسفورس ہے جو ہوا میں آنے ہی بھڑک اُٹھتی ہے۔ اور اس میں آگ لگ جاتی ہے۔ یہ دوائی ہر ایک انگریزی دوا فروش کی دوکان پر مل جاتی ہے۔ اس کو مٹی کے تیل میں ہر وقت بھگوئے رکھتے ہیں۔ اور یہ بوتل میں ہوتی ہے۔ اور اس بوتل میں مٹی کا تیل بھی ہوتا ہے۔

جب لوگوں کو تماشہ دکھانا منظور ہوتا ہے تو ایک پیالی لو اس میں پانی بھر دو۔ اور ایک چمٹے سے فاسفورس کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا نکالو اور اس کو پانی کی سطح پر آہستہ سے رکھدو۔ ایک منٹ بھی نہ گذرے گا کہ اس میں آگ لگ جائے گی۔ لوگ یہ دیکھکر بہت حیران ہونگے

---

# مقوی حلوائے شاہی

| | | |
|---|---|---|
| گھی | ۳ | سیر |
| کھانڈ | ۳ | ״ |
| بادام | ۴ | چھٹانک |
| پستہ | ۴ | ״ |
| کشمش | ۴ | ״ |
| ناریل | ۴ | ״ |
| طلائی ورق | ۱۲ | عدد |
| نقرئی ورق | ۱۲ | ״ |
| الائچی خورد کے بیج | ۴ | چھٹانک |
| روا | | ایک سیر |
| پانی | ۴ | سیر روح گلاب ایک تولہ |
| عرق کیوڑا | ۴ | چھٹانک |

## بنانے کا طریقہ

اول ۴ سیر پانی میں ۳ سیر کھانڈ ملا کر شربت بنا لو اور اچھی طرح اس کو پل جانے دو۔ جب شربت بن جائے تو اس کو چھان لو اس کے بعد بادام پستہ اور ناریل کو باریک باریک کاٹ لو۔

بادام کی گری کو پانی میں گرم کرکے اس کے چھلکے علیحدہ کر لو اور کاٹ لو کشمش کو اچھی طرح دھو لو۔ جب یہ سب چیزیں صاف ہو جائیں اُس وقت ایک کڑاھی میں گھی ڈال کر گرم کرو اور اس میں روا بھی ڈال دو۔ روے کو گھی میں خوب بھُننے دو۔ جب وہ خوب سرخ ہو جائے اور اس کی سفیدی جاتی رہے اس وقت وہ شربت اس میں ڈال دو۔ اور ایک کفگیر سے اس کو ہلاتے رہو۔

جب وہ گاڑھا ہونے لگے تو اس میں الائچی خورد کے دانے اور باقی میوہ بھی ڈال دو اور ملا کر اس کے بعد نقرئی اور طلائی ورق بھی اس میں اچھی طرح ملا لو۔

جب وہ خوب گاڑھا ہو جائے تو اس کو اُتار لو اور سرد ہونے پر عرق کیوڑہ اور عرق گلاب ڈال کر ملا لو اور ڈھانپ کر رکھ دو۔ تھوڑی دیر بعد استعمال کرو۔ نہایت عمدہ حلوہ ہے طاقت بڑھاتا ہے۔ کمزوری دور کرتا ہے دماغ کو قوت بخشتا ہے ٭

# دودھ سے زیادہ بالائی پیدا کرنا

اگر دودھ سے زیادہ بالائی حاصل کرنے کا ارادہ ہو تو یہ صورت اختیار کرو۔

دودھ کو کڑاہی میں ڈال کر خوب اچھی طرح گرم کرو اور جب اس پر بالائی آنے لگے تو اس میں سنگھاڑے کا آٹا تھوڑا سا اوپر چھڑک دو تھوڑی دیر بعد بہت موٹی بالائی دودھ پر آجائے گی اب اس کو اُتار لو۔

جب بالائی اُتار چکو تو آنچ تیز کرکے دوبارہ گرم کرو۔ اور سنگھاڑے کا آٹا اوپر چھڑک دو۔ اس طرح دوبارہ دودھ کی سطح پر موٹی بالائی پیدا ہو جائے گی۔ اس کو بھی اُتار لو اور پھر اس کو گرم کرو اور اوپر سنگھاڑے کا آٹا چھڑک دو۔

اس طرح تمام دودھ کی بالائی بنکر تیار ہو سکتی ہے۔ اور بہت زیادہ بالائی بن سکتی ہے۔

# کھانسی اور زکام دور کرنے کا نسخہ

ہزاروں دفعہ اس مفید ترین نسخہ کو آزمایا گیا ہے ہر دفعہ اس نے اپنا جادو نما اثر دکھا کر امید سے پہلے مرض دور کر دیا ہے۔

| | |
|---|---|
| لسوڑے کی چٹنی | ۳ تولے |
| خمیرہ گاؤزبان | ۳ " |
| نمک | ۲ ماشہ |

## طریقہ

لسوڑے کی چٹنی اور خمیرہ گاؤزبان کو اچھی طرح اس میں ملا لو اور اس میں تھوڑا سا پانی بھی ڈال دو اس کے بعد ان دونوں چیزوں کو ایک گلاس میں ڈال کر خوب گرم کرو جب گرم ہو جائے تو اس میں نمک شامل کر دو۔ اس کو اچھی طرح پکنے دو اور خوب جوش آنے دو جب نمک گھل جائے تو اس کو اتار لو۔ تھوڑی دیر تک ٹھنڈا ہونے دو سرد ہونے کے بعد اس کو پی جاؤ۔ مگر واضح رہے کہ اس کو پی جانے کے بعد دو تین گھنٹے پانی نہ پینا چاہیئے۔ نہایت ہی مفید نسخہ ہے۔

---

# توتلے بچّوں کا علاج

وہ بچّے جو اکثر تتلا کر بولتے ہیں وہ بچے جن کی زبان صاف نہیں ہے اور وہ زبان صاف نہ ہونے کی وجہ سے نہ تو اچھی طرح بول سکتے ہیں اور نہ اچھی طرح پڑھ سکتے ہیں۔ ایسے بچّوں کے والدین کو چاہیئے کہ وہ بہت جلد ان کی کوشش کریں۔

(۱) ان کو نمک کے پانی کی کلیاں کرانی چاہئیں۔ دن میں چار پانچ دفعہ اب کرا دیا جائے تو اور بھی اچھا ہے۔

(۲) کاغذی بادام شیریں کی چار گریاں روزانہ استعمال کرانی چاہئیں۔ ان دونوں چیزوں کے کرنے سے بچّہ کی زبان بہت جلد صاف اور شستہ ہو جاتی ہے بہت جلد اچھی طرح بولنے لگتا ہے اگر بچہ کی زبان صاف نہ کی جائے گی تو اس کی زندگی پر اس کی زبان صاف نہ صاف ہونے کا بہت بڑا اثر پڑے گا۔ اس لئے ایسے بچّوں کے والدین کو چاہئیے کہ وہ اپنے بچّوں کی زبانوں کو بہت جلد درست کرائیں تا کہ وہ اپنے عہد میں کچھ کامیاب اور ترقی حاصل کر لیں۔ زبان کا دارومدار بہت سی باتوں پر ہے اس لئے یہ نسخہ ضرور استعمال کرائیں۔

# چاندی کا ملمّع کرنا

آج کل اس کے ذریعہ بھی خوب روپیہ پیدا کیا جا سکتا ہے اور لوگ اس کام سے اپنا گذارا کر سکتے ہیں۔

اس کے لئے مندرجہ ذیل نسخہ درج کیا جاتا ہے آپ صاحبان اس سے فائدہ اٹھائیں۔

| | | |
|---|---|---|
| نائٹریٹ اف سلور | ۲۰ | اونس |
| پانی | ۵ | " |
| سیانائڈ پوٹاش | ۵ | " |

اول ۲۰ اونس نائٹریٹ اوف سلور ۵ اونس پانی میں اچھی طرح حل کر لیں۔ جب یہ گھل جائے تب اس میں ۵ اونس سیانائڈ پوٹاش ڈال دیں اس کے بعد اس کو اچھی طرح مقطر کر لیں۔ اب اس کو جب کسی تانبے پیتل کے برتن پر پھیریں گے نہایت عمدہ قلعی ہو جائے گی اور برتن چاندی کی طرح چمکنے لگیگا نہایت عجیب و غریب نسخہ ہے۔ اس کو شیشیوں میں بھر کر آپ نہایت آسانی سے بازار میں فروخت کر سکتے ہیں اور پیسے کما سکتے ہیں۔

# شیشے پر قلعی کرنا

اکثر آپ نے دیکھا ہوگا کہ بڑی بڑی دکانوں میں نہایت ہی عمدہ سائن بورڈ لگے رہتے ہیں اور وہ شیشے کے بھی بنے ہوئے ہوتے ہیں۔ چمکدار لفظ نہایت ہی خوشنما معلوم ہوتے ہیں۔

شیشے کے ظروف بھی آجکل بہت مروج ہیں ان سے بھی کافی فائدہ اُٹھایا جا سکتا ہے۔ چنانچہ اس جگہ شیشے پر قلعی کرنے کا نسخہ درج کر دیا جاتا ہے۔ کہ آپ صاحبان اس سے فائدہ اُٹھائیں اور اپنے کاروبار میں ترقی کریں۔

| | |
|---|---|
| سلور نائٹریٹ | ایک حصہ |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۱۰۰ حصے |

ان دونوں چیزوں کو ملا کر ایک شیشے کی بوتل میں بھر کر کسی تاریک مقام پر رکھ دو اور وقت ضرورت اس سے کام لو اور خوب فائدہ اُٹھاؤ

اس سے کافی آمدنی ہو سکتی ہے۔

---

# چاندی کے ملمع کا نسخہ

| | |
|---|---|
| نائٹرک ایسڈ | ۲ اونس |
| پانی | ۱/۲ " |
| چاندی کے ٹکڑے | چند |
| کھولتا ہوا پانی | ۳ کوارٹ |

ایک چینی کے برتن میں چاندی کے ٹکڑے ڈالو اور پھر اس میں نائٹرک ایسڈ ڈال کر پانی ڈالو۔ جب یہ سب چیزیں مل جائیں تب اس میں ۲ کوارٹ کھولتا ہوا پانی ملاؤ اس کے بعد پسا ہوا باریک نمک ۸ ماشہ کے قریب ڈال دو اب ایک اور چینی کا برتن لو اس میں سائینڈ اوف پوٹاشیم چار اونس اور پائی پیرو فوسفیٹ اوف سوڈا ۵ اونس ڈال دیں اس کے بعد وہ دوا جو پہلے تیار کیا تھا وہ بھی اس میں ڈال دیں اور دونوں کو اچھی طرح ملالیں اب یہ ملمع کرنیکا نسخہ تیار ہے اس کے ذریعہ آپ ہر قسم کے پیتل وغیرہ کے زیورات پر ملمع کرسکتے ہیں۔ وہ بالکل چاندی کے معلوم ہونے لگیں گے ٭

# ملمع کرنے کی ترکیب

ایک بڑا چینی کا برتن لو اس میں پانی ڈال دو اور
اس پانی میں نائیٹرو کلورک ایسڈ ڈال دو وہ اس
میں اچھی طرح مل جائے گا۔

اب جس چیز پر ملمع کرنے کی ضرورت ہو اس چیز کو کچھ
عرصے کے لئے اس برتن میں پڑا رہنے دو۔ تھوڑی دیر
بعد اس چیز کو نکالو اور صاف پانی سے اچھی طرح دھو
کر صاف کر لو۔

اس کے بعد اس کو بنی ہوئی دوائی میں ڈال دو
اس پر چاندی کا ملمع ہو جائیگا۔

جس قدر دبیز یا ملمع کرنے کی ضرورت ہو اسی
قدر زیادہ عرصہ اس میں پڑا رہنے دو
چنانچہ گاڑھا ملمع اس پر ہو جائیگا۔

اس طرح اگر کام چلایا جائے تو خوب چل سکتا ہے
اور کافی فائدہ ہو سکتا ہے۔

---

# نقلی سونا بنانے کی ترکیب

پیتل ۷ حصہ
پلیٹینیم ۳ حصہ
جست ½ حصہ

بنانے کا طریقہ۔ اول پیتل کو اچھی طرح گلا لو جب یہ خوب گل جائے اس وقت اس میں پلیٹیم ۳ حصہ ڈال کر گلا دو تاکہ یہ بھی پیتل میں اچھی طرح مل جائے

جب یہ دونوں چیزیں خوب آپس میں مل جائیں اس وقت اس میں جست ڈالو اور اس کو بھی گلا لو چنانچہ یہ تینوں چیزیں باہم مل جائیں گی ان کے مل جانے پر اس ملی ہوئی دھات کا رنگ سونے سے قریب قریب ملتا جلتا ہوگا اور کوئی شخص دور سے ذرا بھی نہ پہچان سکے گا۔ اب آپ اس کے زیورات بنا کر اپنی شان و شوکت بڑھا سکتے ہیں۔ کوئی جلدی تمیز نہ کر سکے گا۔

# دودھ سے خوب بالائی اتارنا

اگر آپ کو بالائی کی ضرورت ہے اور دودھ بھی کم ہے یا دودھ پر بالائی کی موٹائی کی ضرورت ہے تو آپ ذیل کے طریقے تھوڑے دودھ میں سے بھی بہت سی بالائی حاصل کی جا سکتی ہے

دودھ کو کڑاہی میں ڈال کر گرم کرنے رکھ دو۔

جب دودھ کھولنے لگے تو اس میں سنگھاڑے کا آٹا ڈال دو۔ اور دودھ کو کفگیر سے آہستہ آہستہ پھراتے رہو۔

اس طرح دودھ پر موٹی بالائی آجائے گی۔ اس کو اتار لیں اور پھر سنگھاڑے کا آٹا اس پر چھڑک دیں آپ کے اس عمل سے تمام دودھ کی بالائی اتر سکتی ہے۔ اس کو فروخت کر سکتے ہیں۔ ہر کوئی اس کی بابت پوچھ بھی اندازہ نہ لگا سکیگا۔ اسطرح دودھ فروخت کرنے والے لوگ خوب فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

# چٹنی شیریں

دو سیر تازہ آم کے گودے میں تھوڑا سا پانی ڈال کر خوب اچھی طرح پکا دیں جب خوب پک جائے تو اس میں دو تولہ نمک پسا ہوا ملا لیں تھوڑی دیر کے بعد دو سیر کھانڈ ڈال کر پکا دیں

تھوڑی دیر کے بعد اس برتن کو چولہے پر سے اتار دیں اور اس کو اچھی طرح گھوٹ کر استعمال میں لائیں نہایت ہی عمدہ اور مزیدار چٹنی بنکر تیار ہے یہ بڑی لذیذ اور خوش ذائقہ ہوتی ہے۔

پودینے کی چٹنی

| | |
|---|---|
| پودینہ | ۴ تولہ |
| نمک | ½ تولہ |
| کھٹائی | ۱ " |
| مرچ | ۱ " |

ان سب کو سل پر رکھکر اچھی طرح پیس لو نہایت عمدہ چٹنی ہے گرمی کے دنوں میں بہت فائدہ دیتی ہے۔ ہاضمہ ہوتا ہے بھوک بڑھاتی ہے۔

# شربت بنانے کا طریقہ

## گرمیوں کے لاجواب تحفے

شربت اکثر گرمیوں کے دنوں میں استعمال ہوتا ہے اور ہر امیر غریب اس کو کثرت سے استعمال کرتا ہے۔ میرا خیال ہے دنیا میں کوئی بھی ایسا انسان نہ ہوگا جس نے اپنی عمر کے تمام حصے میں ایک مرتبہ بھی شربت نہ پیا ہوگا۔
گرمی کے دنوں میں جس قدر شربت فروخت ہوتا ہے اتنی کوئی اور چیز نہیں ہوتی
اگر آپ اپنے کسی دوست کے مکان پر بھی جائیں گے تو وہ خاطر تواضع کرنے سے پہلے ہی آپ کے سامنے شربت کا گلاس لا کر رکھ دے گا

جو چیز زیادہ تعداد میں فروخت ہوتی ہے اگرچہ اس میں نفع کم ہو پھر بھی زیادہ فائدہ ہو جاتا ہے اس لئے اگر کوئی شخص گرمیوں کے دنوں میں بیکار ہو تو اس کے لئے سب سے اچھا یہ ہی کام ہے کہ وہ شربت کی کوئی چھوٹی

موٹی دکان کھول لے اگر ہے اس کو بہت فائدہ ہو سکتا ہے اور وہ صرف چند گھنٹوں کی کوشش کے بعد اپنے اہل و عیال کا پیٹ بھر سکتا ہے

یہ کام بھی پر منافع ہے۔ جو لوگ اس کام کو کر رہے ہیں وہ جانتے ہیں کہ یہ ان کے حق میں کس قدر مفید کام ہے

شربت میں لاگت تو بہت کم آتی ہے مگر پھر بھی وہ فائدہ زیادہ پہنچاتا ہے۔

شربت سے بہت زیادہ آمدنی ہو سکتی ہے۔ مگر بشرطیکہ کوئی شخص قاعدے سے کام چلائے۔ اور کوشش سے کام کرے پھر یہ غیر ممکن بات ہے کہ جو اس میں نفع نہ ہو۔

فائدہ ضرور ہو سکتا ہے

یہ ایک ایسا کام ہے جو قلیل سی رقم سے شروع کیا جا سکتا ہے اس کام میں زیادہ سرمائے کی ضرورت نہیں اور نہ زیادہ خوبصورتی اور شو کی ضرورت ہے معمولی سی دکان پر بھی خوب شربت فروخت ہو سکتا ہے۔

شربت دو قسم کے ہوتے ہیں پہلی قسم کا تو معمولی شربت ہوتا ہے یعنی پانی میں چینی گھولی اور برف ڈال

کر شربت بنا لیا۔ اس کو کچا شربت بولتے ہیں
یہ زیادہ تر گھروں میں استعمال ہوتا ہے۔ اور
جو بازار میں فروخت ہوتا ہے وہ چاشنی کا
بنا ہوا شربت ہوتا ہے۔
چند قسم کے شربت بنانے کی ترکیبیں ذیل
میں درج کی جاتی ہیں۔ ان سے آپ صاحبان
فائدہ اٹھائیں۔

# شربت انناس

اول انناس کو کاٹ کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں کی شکل
میں تبدیل کر کے اچھی طرح پانی میں جوش دو۔
جب وہ خوب جوش کھا جائے اور اس کا تمام عرق
پانی میں مل جائے اس وقت پانی کو مقطر کرلو۔
پانی مقطر کرنے کے بعد اس میں حسب ضرورت
کھانڈ ڈالو اور دوبارہ چولھے پر رکھکر نیچے آگ
روشن کردو۔ جب سب کھانڈ پانی میں اچھی طرح مل
جائے اور شربت خوب گاڑھا ہو جائے تو اس کو
چولھے پر سے اتار لو اور ٹھنڈا ہونے کے بعد بوتلوں
میں بھر کر رکھ لو اور کارک لگا کر رکھ دو۔

نہایت عمدہ شربت تیار ہے۔ مگر شربت تیار کرتے وقت اس میں تھوڑی مقدار میں نارنجی رنگ ضرور ملا دینا چاہیئے۔ تاکہ وہ سرخی مائل ہو جائے اور بوتلوں میں خوبصورت معلوم دے۔

اب اس شربت کو آپ اچھے منافع پر بازار میں فروخت کر سکتے ہیں۔ اس طرح آپ کی بیکاری دور ہو سکتی ہے۔ فائیدے کا کام ہے۔

اگر تھوڑی بہت رقم ہو تو اس سے دکان کھول لینا چاہیئے منافع کی صورت ہے۔

روزگار میں کسی قسم کی شرم نہ کرنی چاہیئے جو لوگ ایسا کرتے ہیں وہ سخت غلطی کرتے ہیں۔ ان کو کسی کام میں بھی شرم نہ کرنی چاہیئے

# شربت لیموں

کاغذی لیموں شربت کے لیئے اچھے اور مناسب ہوتے ہیں گرمی کے موسم میں لیموں کا شربت بہت زیادہ مفید ہوتا ہے گرمی کی شکایت کو دور کرتا ہے بھوک زیادہ لگاتا ہے قبض کو دور کرتا ہے اور ہاضمہ درست کرتا ہے اور خوش ذائقہ بھی ہوتا ہے۔

## بنانے کی ترکیب

کاغذی لیموں کو کاٹ لو اور ایک برتن میں کھانڈ ڈال کر رکھ لو اس میں ان لیموں کا عرق اچھی طرح بنچوڑ لو اس کے بعد کھانڈ میں پانی حسب ضرورت ڈال کر اس برتن کو چولھے پر رکھدو اور خوب اچھی طرح جوش دو۔ جب تمام کھانڈ اس پانی میں حل ہو جائے اس وقت چند ماشہ زرد رنگ اس میں شامل کردو کچھ دیر بعد اس برتن کو چولھے پر سے اتار لو اور اس شربت کو بوتلوں میں بھر لو۔

## شربت انار

شربت انار مقوی ہے گرمی کو دور کرتا ہے اور دوسرے شربتوں کی نسبت یہ شربت بہت خوش ذائقہ ہوتا ہے عجیب چیز ہے لوگ شربت انار کو بہت زیادہ پسند کرتے ہیں گویا یہ ایک موسم گرما کا ایک عجیب تحفہ ہے۔

بنانے کا طریقہ۔۔ اول انار کے دانوں کا عرق نکال لو

جب وہ عرق پاؤ بھر کے قریب ہو جائے تب
اس میں کھانڈ ڈالو اور کچھ پانی ڈال کر جوش دے
لو۔ جوش دینے کے بعد یہ چیز ایک قسم کی چاشنی بن جائے
گی اب اس میں ۲ ماشہ رنگ گل انار شامل کر لو۔
اس کے بعد اس شربت کو اتار لو اور ٹھنڈا ہونے کے
بعد اس کو اچھی طرح بوتلوں میں بھر لو نہایت ہی عمدہ
اور خوش ذائقہ شربت ہے بازار میں خوب فروخت
ہو سکتا ہے

# شربت کیوڑا

کھانڈ ایک سیر۔ آب مقطر ایک سیر
روح کیوڑا ۵ تولہ۔

آب مقطر میں ہم وزن کھانڈ ڈال کر دونوں کو اچھی
طرح جوش دے لو اور خوب جوش کھانے دو یہاں تک
کہ کھانڈ پانی میں بالکل ہی حل ہو جائے۔ اس کے بعد
اس برتن کو چولہے پر سے اتار لو اور اس چاشنی کو کسی
کپڑے کے ذریعہ چھان لو
جب شربت ٹھنڈا ہو جائے اس وقت اس میں روح

کیوڑہ شامل کرکے بوتلوں میں بھر لو۔
نہایت اچھا اور عمدہ شربت ہے۔ جب دل میں آئے اس کو استعمال کرو۔
اس شربت میں کسی قسم کا رنگ ڈالنے کی چنداں ضرورت نہیں یہ سفید ہی رنگ کا ہوتا ہے۔

# شربت بنفشہ

یہ شربت بخار۔ کھانسی وغیرہ کے لئے بہت مفید ہے بخار اور کھانسی کے مریضوں کے نسخوں میں اکثر دیکھا گیا ہے حکیم صاحبان زیادہ تر شربت بنفشہ ہی استعمال کراتے ہیں۔ اور دراصل یہ ہے بھی ایک مفید شربت

## بنانے کا طریقہ

آدھ پاؤ بنفشہ کو ڈیڑھ سیر پانی میں بھگو دو اور اس کو ۲۴ گھنٹے اسی طرح بھیگا رہنے دو۔ اس کے بعد اس کو جوش دو جب خوب جوش آجائے اس وقت پانی کو چھان لو اور بنفشہ کے فضلے کو پھینک دو۔
اس کے بعد اس میں ۱½ سیر کھانڈ ملا کر دوبارہ جوش دیں اور شربت بنا لیں۔ شربت کو چولھے پر سے اتارنے کے بعد اس میں ایک ماشہ بنفشی رنگ شامل کریں۔

بخار اور کھانسی کے دونوں میں یہ شربت بہت کام آتا ہے ان دونوں میں یہ شربت بہت فروخت ہوتا ہے۔

# شربت فالسہ

ایک سیر فالسہ کو ۲ سیر پانی میں رات بھر بھگو رکھو علی الصباح اس کو چولہے پر رکھکر جوش دو اور بعد ازاں مل کر فالسے کا عرق نکال لو اور اس کو اچھی طرح چھان لو اس کے بعد اس میں ڈھائی سیر کھانڈ ڈال کر جوش دو اور جب قوام سا بن جائے اس وقت اس کو اتار لو اور شربت ٹھنڈا ہو جانے کے بعد اس میں فالسی رنگ شامل کر دو۔

# شربت عناب

اول عناب کو اچھی طرح کوٹ کر باریک کر لو اس کے بعد اس کو پانی میں ڈال کر جوش دے لو اور پھر اس کو چھان لو اور اس میں کھانڈ ملا کر دوبارہ جوش دو۔ نہایت ہی اچھا شربت تیار ہوگا۔

---

# شربت نیلوفر

یہ شربت بھی بہت زیادہ مفید ہے ۔ یہ بھی شربت عنا
کی طرح نہایت آسانی سے تیار ہو سکتا ہے۔
نہایت عمدہ شربت ہے ۔ حکیم صاحبان یہ شربت بھی
اپنی دوائیوں کے ساتھ زیادہ تجویز فرماتے ہیں۔ کئی
بیماریوں کے لئے یہ شربت مفید ہے

# شربت بزوری

یہ شربت پیاس کو بجھاتا ہے سدہ کو کھولتا ہے
پیشاب کو جلدی کرتا ہے

## بنانے کا طریقہ

کاسنی کے بیج ۔ خربوزہ کے بیج ۔ خیارین کے بیج ہر ایک
پانچ درہم ۔ کاسنی کی جڑ کا پوست دس درم سب کو نیم کوفتہ
کرکے چار سو مثقال پانی میں جوش دیں کہ نصف باقی رہے
صاف کرکے اسی مثقال قند سفید کا قوام کریں شربت تیار ہے

"ندیم صہبائی فیروزپوری"


145